# بیاض محمدی۔ باب اوّل

## طریقۂ استخارہ

جو شخص اسم باری تعالیٰ

اَلرَّحِیْمُ

کو لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھے اور پھر یہ دعا پڑھے

اَللّٰھُمَّ اَرِنِیْ بِبَرَکَۃِ ھٰذِہِ — اے اللہ مجھ کو خواب میں دکھلادے
الْاِسْمِ فِی الْمَنَامِ مَا اُرِیْدُ — میرے ارادہ کے انجام کو

پھر اسی جگہ تکیہ پر سر رکھ کر سو جائے۔ اللہ تعالیٰ کام کے انجام کو خواب میں دکھلادے گا اور اگر کچھ نظر نہ آئے تو ذرا دیر میں مراد پوری ہوگی۔

## عمل برائے استخارہ

اول پندرہ ۱۵ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس کا ثواب حضرت غوث اعظم سید محی الدین عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی روح مبارک کو (ایصال ثواب کرے) پہنچائے۔ اس کے بعد گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ

اَخْبِرْلِیْ بِحَالِیْ

پڑھ کر سو جائے۔ لیکن یہ عمل جمعرات کے دن (بعد نماز عشاء) غسل کرکے اور خوشبو لگا کر پاک وصاف کپڑے پہن کر کرے۔



عمل کے دن روزہ بھی رکھنا چاہیئے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## عمل برائے استخارہ

اول گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ یَا کَاشِفَ الْغَرَائِبِ

گیارہ سو (۱۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر (ٹاٹ کے) بوریہ پر سو جائے۔ لیکن اس عمل کو کرنے سے پہلے غسل کرے پاک وصاف کپڑے پہنے اور خوشبو لگائے پھر یہ عمل کرے تو ضرور کامیاب ہوگا۔

## عمل برائے استخارہ

بعد نماز عشاء دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ثواب حضرت غوث اعظم شیخ عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت خواجہ معین الدین چشتی رحمۃ اللہ علیہ اور اپنے باپ دادا کی روح کو (بخشے) پہنچائے۔ پھر اس کے بعد سورۂ کوثر پندرہ ۱۵ مرتبہ پڑھے اس کے بعد

يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ مِنَ الْحَالِ الْفُلَانِيْ

تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر دم کر کے سو جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خواب میں سب نظر آجائے گا۔ سورۃ کوثر یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

## نقش برائے استخارہ

اس نقش کو باوضو لکھ کر سر کے نیچے رکھ کر باوضو سو رہے خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |



# باب دوم

# فتوحات اور دست غیب میں

## عمل برائے دست غیب

اگر صبح (فجر) کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سُوْرَةُ الْهُمَزَةِ (وَيْلٌ لِّكُلِّ) اکتالیس (۴۱) مرتبہ مسلسل چالیس (۴۰) دن تک پڑھے بعد چالیس دن کے چالیس (۴۰) روپے پائے۔ سورۃ الھمزۃ یہ ہے

سُوْرَةُ الْهُمَزَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۝ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا وَّعَدَّدَهٗ ۝ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗٓ اَخْلَدَهٗ ۝ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ فِي الْحُطَمَةِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ۝ نَارُ اللّٰهِ الْمُوْقَدَةُ ۝ الَّتِيْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ۝ اِنَّهَا عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۝ فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۝

## عمل برائے دست غیب

سات دن تک مسلسل بلاناغہ روزہ رکھے اور ان ایام (دنوں) میں بالکل جھوٹ نہ بولے نہ مذاق میں نہ واقعۃً

اور روزانہ بعد نماز عشاء یہ آیت کریمہ

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ۭ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ۭ وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ۔

ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد

یَا حَیُّ

ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ پھر

یَا قَیُّوْمُ

ایک سو پچاس (۱۵۰) مرتبہ۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ (۱۱) مرتبہ ایک ہفتہ کے بعد ایک نورانی جنیہ (اس عمل کی موکلہ) حاضر ہوگی اس سے پانچ درہم لے لے (سکہ عرب) اور جیب میں رکھ لے اور ہر دن خرچ کرتا رہے۔ اس کے باوجود ایک سو پچاس (۱۵۰) روپے بچے رہیں گے۔

## عمل برائے فتوحات

جو شخص سورۂ واقعہ (پ ۲۷) مغرب اور عشاء کے درمیان باوضو پڑھے اور درمیان میں کسی سے کلام نہ کرے پھر یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ يَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ



يَسِّرْ عَلَيْنَا الْحِسَابَ اِنْ كَانَ رِزْقِيْ فِي السَّمَآءِ فَاَنْزِلْهُ وَاِنْ كَانَ فِي الْاَرْضِ فَاَخْرِجْهُ وَاِنْ كَانَ بَعِيْدًا فَقَرِّبْهُ اِلَيَّ اِنْ كَانَ قَرِيْبًا فَيَسِّرْهُ وَاِنْ كَانَ كَثِيْرًا فَخَلِّدْهُ وَطَيِّبْهُ وَاِنْ كَانَ طَيِّبًا فَبَارِكْ فِيْهِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

اللہ تعالیٰ اس کے لئے رزق کا ایک دروازہ کھول دے گا۔

## عمل برائے فتوحات و فراخی رزق

(از حضرت مولانا حاجی قلندر بابا جلال آبادی قدس سرہٗ)

اس کا طریقہ یہ ہے کہ سورۂ یٰسین کو بسم اللہ کے ساتھ شروع کرے جب پہلی مبین پر پہنچے داہنے ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) کو بند کرے۔ پھر سورت اسی طرح اول سے شروع کرے جب دوسری مبین پر پہنچے بنصر (سب سے چھوٹی کے برابر والی انگلی) کو بند کرے۔ پھر شروع سے پڑھنا شروع کرے جب تیسری مبین پر پہنچے تو وسطیٰ (سب سے چھوٹی انگلی کے برابر والی کے برابر والی انگلی) کو بند کرے۔ پھر شروع کرے اور چوتھی مبین پر شہادت کی انگلی بند کرے۔ پھر یٰسین پڑھنا شروع کرے پانچویں مبین پر ابہام (انگوٹھے) کو چاروں بندھی انگلیوں پر رکھ کر خوب مضبوط مٹھی باندھ لے پھر شروع سے پڑھنا شروع کرے اور چھٹی مبین پر پہنچے تو پہلے بائیں ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) بند کرلے پھر شروع کرے اور

ساتویں مبین پر بِنصَر (سب سے چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی) کو بند کرے)

جب سات انگلیاں بند کر چکے اور ساتوں مبین ختم ہو جائیں تو پھر سورۂ یٰسین شروع سے پڑھنا شروع کرے اور آخر تک پڑھتا چلا جائے اس دوران جب پہلی مبین پر پہنچے بِنصَر (بائیں ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی) کو کھول دے دوسرے مبین پر پہنچے تو بائیں ہاتھ کی خِنصَر (سب سے چھوٹی انگلی) کھول دے۔ تیسری مبین پر داہنے ہاتھ کے انگوٹھے کو کھولے۔ چوتھی مبین پر شہادت کی انگلی (انگوٹھے کے برابر والی) اور پانچویں مبین پر وُسطیٰ (شہادت کی انگلی کے برابر والی انگلی) کو کھول دے۔ چھٹی مبین پر بِنصَر (سب سے چھوٹی انگلی کے برابر والی انگلی) کو کھول دے اور ساتویں مبین پر خِنصَر (سب سے چھوٹی انگلی کو کھول دے) اور سورۃ کو آخر تک پڑھ کر ختم کرلے۔ پھر ایک مرتبہ بلا بند کئے پوری سورۂ یٰسین پڑھے اور ہر مرتبہ جب سورت شروع کرے اس طرح پڑھے۔

یٰسٓ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَکِیْمِ

## عمل برائے دست غیب

برائے دست غیب مندرجہ ذیل کلمات ہر روز دو سو مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے روپیہ ملے گا۔

یَادَائِمَ الْعِزِّ وَالْبَقَاءِ یَا وَاہِبَ الْجُوْدِ وَ



الْعَطَاءِ یَا وَدُوْدُ ذُوالْعَرْشِ الْمَجِیْدُ ۝ فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ ۝ اَللّٰھُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَۃً مِّنْکَ ج وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ۝ بِحُرْمَۃِ تَنْکَفِلُ بِحَقِّ یَا صَمَدُ الْغَفَّارُ ذَا الْمَنِّ عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِہٖ بِلُطْفِہٖ یَا صَمَدُ۔

## عمل برائے فتوحات رزق

جمعہ کے دن فرضوں سے قبل چار سنت پڑھ کر تین بار درود شریف پڑھے پھر سات مرتبہ یہ دعا پڑھے اور پھر آخر میں تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔ وہ دعا یہ ہے۔

یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا رَحِیْمُ یَا وَدُوْدُ اَغْنِنِیْ یَا وَدُوْدُ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعَاصِیْکَ وَبِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ

## عمل برائے آمدنی و قرضہ کی ادائیگی کے لئے

سورۂ نصر یعنی اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ، پوری سورت کو صبح صادق ہونے کے بعد چالیس مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قرض ادا ہو جائے گا اور بہت آمدنی ہوگی۔

سورۃ النصر یہ ہے

سُوْرَۃُ النَّصْرِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ ۝ وَرَاَیْتَ النَّاسَ یَدْخُلُوْنَ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ اَفْوَاجًا ۝ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۚ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

تنبیہ: صبح صادق سحری شروع ہونے سے سحری ختم ہونے تک کا وقت ہے نقشوں میں بھی صبح صادق کا وقت درج ہوتا ہے جو مسجدوں میں لگے ہوتے ہیں وہاں دیکھ لیا جائے۔

## عمل تنگی معاش (روزی) دور کرنے کا

کم سے کم ایک سو مرتبہ اور زیادہ سے زیادہ جتنا ہو سکے ایک وقت مقرر کر کے پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ مسلسل عمل کرنے کی برکت سے روزی کی تنگی دور ہوگی اور رزق زیادہ ملے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ تُبْ عَلَيْنَا قَبْلَ الْمَوْتِ وَهَوِّنْ عَلَيْنَا شِدَّةَ الْمَوْتِ وَارْحَمْنَا عِنْدَ الْمَوْتِ وَلَا تُعَذِّبْنَا بَعْدَ الْمَوْتِ يَا خَالِقَ الْحَيٰوةِ وَالْمَوْتِ تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِيْنَ۔

## عمل معاش (روزی، رزق) کی تنگی دور کرنے کے لئے

ایک وقت مقرر کر کے کلمۂ تمجید پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ روزانہ پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ



تعالیٰ روزی میں برکت اور فراخی ہوگی۔ کلمۂ تمجید یہ ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

## حاجت پورا ہونے کا عمل

سورۂ اخلاص سات ہزار (۷۰۰۰) مرتبہ پڑھے اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی۔ یہ عمل حاجت پورا ہونے کے لئے تیر بہدف ہے۔ سورۂ اخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

## عمل برائے کشائش (فراخی) رزق

اگر کوئی شخص چاہے کہ روزی فراخ ہو اور اس میں برکت ہو تو اول و آخر درود شریف تین تین بار اور درمیان میں یہ آیت پانچ سو (۵۰۰) بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں برکت ہوگی اور خوب روزی ملے گی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا

صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا
بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ
حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ
الْعٰلَمِیْنَ ۔ وَلَهُ الْكِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۔

## برائے حصول غناء و اطمینان قلب

غناء ظاہری و باطنی کے لئے اور اطمینان قلب کے لئے یہ عمل مجرب ہے۔

آیۃ الکرسی مکمل تین بار گھر سے باہر جاتے وقت (یعنی جب کام پر دوکان جانے لگے تو باوضو) پڑھے اور تین مرتبہ گھر میں آنے کے وقت پڑھے اور دوکان یا اپنے کام کی جگہ یا سفر کے دوران قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ، سُوْرَةُ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ ، سُوْرَةُ اِخْلَاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) سُوْرَةُ فَلَق (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ) سُوْرَةُ نَاس (قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ)۔ ان تمام سورتوں کے شروع میں بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ضرور پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال



و دولت میں اضافہ ہوگا اور دل کو سکون ہوگا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ ۚ وَلَا یَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۔

سورۃ قل یا ایھا الکفرون یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰٓاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۔ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۔ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۔ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۔ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۔ لَكُمْ دِیْنُكُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۔

سورۃ اذا جاء نصر اللہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۔ وَرَاَیْتَ النَّاسَ

يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ
وَاسْتَغْفِرْهُ ؕ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۠

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ
وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۠

سورۂ الفلق یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي
الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۠

سورۂ الناس یہ ہے۔

سُوْرَةُ النَّاسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ
النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ
الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ
وَالنَّاسِ ۠



## فراغت ظاہر و باطن کے لئے

ظاہری پریشانی ہو یا قلبی اور دلی بے چینی ہو اس کو دور کرنے کے لئے باوضو یہ دعا بعد نماز مغرب اکتالیس(۴۱) بار پڑھے۔ ناغہ نہ کرے، نماز کی پابندی کرے انشاء اللہ تعالیٰ تمام رنج وغم اور پریشانی دور ہو کر اطمینان قلب حاصل ہو گا۔ وہ دعا یہ ہے۔ اول تین تین بار درود شریف پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ لِسَانًا ذَاكِرًا وَّقَلْبًا حَاضِرًا وَّ
شَاهِدًا شَائِقًا لِجَمَالِكَ وَرِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا
وَّاسِعًا بِغَيْرِ كَدٍّ وَّاسْتَجِبْ دُعَآئِيْ بِغَيْرِ رَدٍّ
وَّادْفَعْ عَنِّي الْفَقْرَ وَالدَّيْنَ بِحُرْمَةِ الْحَسَنِ وَ
الْحُسَيْنِ وَاُمِّهِمَا وَجَدِّهِمَا عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَ
وَالسَّلَامُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۠

## برائے کشایش رزق (رزق میں برکت)

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا رزق بابرکت ہو جائے اور رزق کی تنگی دور ہو تو اس کے لئے روزانہ گیارہ عدد نقش

يَا بَاسِطُ

کے باوضو لکھے اور جاری پانی (نہر، سمندر، دریا، ندی) میں ڈال دے۔ اگر قریب میں جاری پانی نہ ہو تو کنوئیں میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق وافر ملے گا اور رزق

میں برکت ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔ بہتر یہ ہے کہ کسی بھی نماز کے بعد لکھ لیا کرے۔

۷۸۶

| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
|---|---|---|
| ۱۲ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | یا باسطُ | ۳۰ |

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید سے رہائی چاہتا ہو تو وہ
یا باسطُ
کا نقش باوضو لکھے اور اپنی پشت (پیٹھ) پر داہنے مونڈھے کی جانب چپکالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد رہا ہوگا۔ یا باسطُ کا نقش اوپر والے عمل میں لکھا ہے۔

## ہر ضرورت کے لئے پندرہ کا نقش

ہر روز پندرہ کا نقش (اس نقش کا نام نقش حوا ہے) باوضو لکھے اور ایک ہفتے کے نقش جمع کرکے آٹے کی گولی میں بند کرکے سمندر، نہر، دریا یا کنوئیں میں ڈال دے۔ ایک سال میں اس نقش کا عامل بن جائے گا۔ جس ضرورت کے لئے نقش دے اس نقش کے پیچھے لکھدے مثلاً ملازمت



کے لئے نقش دیتا ہے تو نقش کے پیچھے (پشت پر) ملازمت کا لفظ لکھدے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## عمل برائے وسعت رزق

جو شخص چاہتا ہو کہ اسے رزق وافر مقدار میں ملے اور رزق میں خوب برکت ہو اسے چاہئے کہ فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اوّل درود شریف پانچ بار پڑھے پھر یہ آیت چھیالیس (۴۶) بار پڑھے آخر میں پانچ بار درود شریف پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَاِنْ تَعُدُّوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ؏

# باب سوم در حُبّ و تسخیر

## کلام میں اثر پیدا کرنا

پیر کے دن چاند دکھائی دینے کے بعد شروع کی تاریخوں میں باوضو ہرن کی جھلی پر شہتوت کے قلم سے لکھے اور لپیٹ کر

موم جامہ کر کے اپنے گلے یا بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
اس کی برکت سے جو شخص اس سے ناراض ہو گیا ہو وہ پھر خوش
ہو جائے گا اور جو اس کی بات سنے گا قبول کرے گا اگر واعظ
یا دعوت و تبلیغ کا کام کرنے والا اس کو بازو پر باندھ لے تو
اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا کلام لوگوں کے دلوں
پر خوب اثر کرے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

وَاعْتَصِمُوا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيعًا وَّلَا تَفَرَّقُوا ص
وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً
فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا ج
وَكُنْتُمْ عَلٰى شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ط
كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝
وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُونَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُونَ
بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ط وَاُولٰٓئِكَ
هُمُ الْمُفْلِحُونَ ۝

ف: ہرن کی جھلی چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس
مل جاتی ہے ان سے خرید لی جائے۔

## برائے تسخیر حکام و سلاطین

اگر کسی کا افسر یا حاکم سخت مزاج ہو یا کسی افسر کے پاس
کام اٹک گیا ہو تو تین روز یہ عمل پڑھے۔ پڑھنے سے پہلے
غسل کرے پاک کپڑے پہنے اور باوضو ہر روز پانچ سو (۵۰۰)



مرتبہ تین روز تک پڑھے اور چوتھے دن ایک ہزار بار پڑھے
اور ہتھیلی پر لکھ کر حاکم یا افسر کے سامنے جائے اور اس کے سامنے
جاتے وقت پندرہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربان
ہو گا اور محبت سے پیش آئے گا۔

## برائے تسخیر

(از بیاض حضرت مولانا مفتی الٰہی بخش کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ)

مندرجہ ذیل آیت کو باوضو چھ سو اٹھہتر (۶۷۸) بار پڑھ کر
اس کی زکوٰۃ ادا کرے پھر وقت ضرورت اکیس بار باوضو پڑھ کر
روغن چنبیلی خوشبو دار پر دم کرے اور مطلوب کو سنگھائے
انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰى كُرْسِيِّهٖ
جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ۝

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے کرے گا تو کامیاب
ہو گا۔ ناجائز مقصد میں کرے گا تو ناکام ہو گا اور نقصان
اٹھائے گا۔

## حکام و سلاطین کو راضی رکھنے کے لئے

حکام بالا اور افسران متعلقہ کو خوش رکھنے اور ان کے
شر و فتنہ سے محفوظ رہنے کے لئے بعد از نماز عشاء باوضو
اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار

یہ آیت پڑھے اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔
شرط یہ ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد کسی سے کلام (بات) نہ کرے
اور اسی طرح عمل پڑھنے کے فوراً بعد کسی سے کلام نہ کرے
دُعا مانگ لے پھر بات کر سکتا ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
حاکم مہربان ہوگا اور اس کا مقصد پورا کرے گا۔ اس پر
ڈانٹ ڈپٹ بھی نہیں کرے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

## دشمن کو دوست بنانا اور حاکم کی ناراضگی دور کرنا

اس عمل کی زکوٰۃ یہ ہے کہ تین روزے رکھے اور بغیر
روزہ کے بھی زکوٰۃ دے سکتا ہے۔ یہ عمل رمضان شریف
میں کرے تو زیادہ مؤثر ہوگا۔ جن دنوں میں روزے رکھے
تو صبح فجر کی نماز سے عشاء کی نماز تک کلمہ طیبہ اور آیت
کریمہ پڑھتا رہے۔ اس کی تعداد مقرر نہیں ہے بس جسقدر
کثرت سے پڑھ سکے پڑھ لے۔ جب زکوٰۃ پوری ہو جائے
وقت ضرورت اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم
کرے اور دشمن کے مکان میں پوشیدہ طور پر (چھپا کر)
چھڑک دے۔ اگر مکان میں جانا مشکل ہو تو مکان کے
قریب چھڑک دے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مہربان ہوگا۔
اگر حاکم یا افسر دور ہو اور وہاں تک پہنچنا مشکل ہو تو
پڑھ کر دم کئے پانی سے کپڑا گیلا کرلے (یعنی بھگو کر) اپنے



پاس رکھے۔ کلمہ طیبہ یہ ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

آیت کریمہ یہ ہے۔

قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤى اِبْرٰهِيْمَ

## شوہر اور بیوی کے معاملات کا درست ہونا

اگر میاں بیوی میں باہمی لڑائی جھگڑا رہتا ہو اور روزانہ
کوئی نہ کوئی معرکہ ہوتا ہو تو اس کے سدھار اور درستگی کے
لئے یہ عمل کرے۔ وہ عمل یہ ہے۔
مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر پانی یا دودھ یا کسی کھانے
والی چیز پر دم کر کے میاں بیوی کو کھلائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ
میاں بیوی میں موافقت ہوگی اور روز روز کا جھگڑا ختم
ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ
شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا ۚ اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ
اَتْقٰكُمْ ۚ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ۝
اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَيْنَ فُلَانِ بْنِ فُلَانَةَ (یہاں شوہر
اور اس کی ماں کا نام لے) وَفُلَانَةِ بِنْتِ فُلَانَةَ (یہاں بیوی
اور اس کی ماں کا نام لے) كَمَا اَلَّفْتَ بَيْنَ مُوْسٰى وَ
هَارُوْنَ وَمَثَلُ كَلِمَةٍ طَيِّبَةٍ كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا
ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِي السَّمَآءِ ۙ تُؤْتِيْۤ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍ

بِاِذْنِ رَبِّهَا ؕ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ
يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

## برائے تسخیر حکام وافسران

جس شخص کو کرب و بے چینی اور سختی نے پریشان کیا ہو وہ مؤذن کی اذان کا اس طرح جواب دے کہ جو کلمات مؤذن کہے وہی کہتا رہے۔ پھر ختم اذان کے بعد

اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ التَّامَّةِ وَالصَّلٰوةِ الْقَائِمَةِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ وَالْفَضِيْلَةَ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِیْ وَعَدْتَّهٗ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

پڑھ کر تین ۳ بار یہ کلمات پڑھے

رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّبِمُحَمَّدٍ نَّبِيًّا وَّرَسُوْلًا وَّبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا ۝

یہ سب کلمات پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ جس ظالم حاکم یا افسر کے پاس جائے گا وہ انشاء اللہ تعالیٰ مہربانی سے پیش آئے گا۔

اسی مقصد کے لئے اپنی پیشانی پر انگلی سے بغیر روشنائی کے لکھے

يَا مُتَكَبِّرُ

## محبت و وجاہت کے لئے

محبت و وجاہت اور لوگوں کی توجہ اپنی طرف مبذول



کرانے کیلئے مندرجہ ذیل آیات کو باضو لکھے اور موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالےٰ کامیابی ہوگی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِیْ بِهٖۤ اَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِیْ ۚ فَلَمَّا كَلَّمَهٗ قَالَ اِنَّكَ الْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِيْنٌ اَمِيْنٌ ۝

اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا وَّمَاۤ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝

وَكَانَ عِنْدَ اللّٰهِ وَجِيْهًا ۝

وَجِيْهًا فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ۝

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَيْنِیْ ۝

يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ؕ

فَاتَّبِعُوْنِیْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ ۔

يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗۤ ۙ

لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّاۤ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝

## برائے دفع بغض

مندرجہ ذیل آیت کو باوضو بغیر سیاہی (روشنائی) کے

قلم سے اس کھانے پر جو ایک جماعت (زیادہ لوگوں) کے لئے پکا ہو لکھ دیں۔ اس کھانے کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ آپس کا بغض و ناراضگی دور ہو گی اور سب میں محبت قائم ہو گی اور باہمی دوست ہو جائیں گے۔ آیت یہ ہے۔

وَنَزَعْنَا مَا فِی صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ اِخْوَانًا عَلٰی سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ۝

## عشق کے زوال کے لئے

اگر کوئی شخص بغیر کسی قصد و ارادہ کے کسی کے عشق میں مبتلا ہو گیا ہو تو اس سے جان چھڑانے کے لئے اونٹ کی چیچڑی لے کر عاشق کی آستین میں باندھی جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عشق زائل ہو گا۔

## برائے تسخیر

مندرجہ ذیل نقش گمنام شخص کو شہرت و عزت کے مقام پر پہنچا دیتا ہے۔ جس شخص کے پاس یہ نقش ہو گا ہر شخص اس کی عزت کرے گا۔ اور اس کے ساتھ احترام سے پیش آئے گا۔

اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مرد دائیں بازو پر باندھے اور عورت گلے یا بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عزت و عظمت میں اضافہ ہو گا اور



ہر شخص محبت سے پیش آئے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

اللہ اللہ اللہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۰۵ | ۱۰۱۰ | ۱۰۰۳ |
| ۱۰۰۴ | ۱۰۰۶ | ۱۰۰۸ |
| ۱۰۰۹ | ۱۰۰۲ | ۱۰۰۷ |

(دائیں جانب: اللہ اللہ اللہ — بائیں جانب: اللہ اللہ اللہ — نیچے: ۱۲۳ ۱۲۳ ۱۲۳)

## برائے تسخیر حاکم و افسر

اگر کوئی شخص کسی سخت گیر حاکم کے پاس کام کرتا ہو اور اس کا ماتحت ہو اور وہ اسے بے جا تنگ کرتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیات گیارہ بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کرے اور تمام بدن پر ہاتھ پھیرے۔ اور حاکم کے پاس جائے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم یا افسر مہربان ہو گا اسی طرح اگر کسی کا کوئی کام حاکم یا افسر کے پاس اٹک گیا ہو تو اس کے لئے بھی یہی عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا کام بآسانی ہو جائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

فَلَمَّا رَاَيْنَهٗٓ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا ۭ اِنْ هٰذَآ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ ۝

## عمل برائے حب

ایک برتن میں پانی لے اور اس میں سے دو گھونٹ پانی پی لے اور اس پانی پر سات بار

یَا بَدُّوْحُ

پڑھ کر پانی برتن سے منہ میں لے کر اسی برتن میں کلی کر دے۔ جو شخص اس پانی کو پیئے گا۔ وہ محبت کرنے لگے گا۔

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے اجازت ہے۔ ناجائز مقصد میں کامیاب نہ ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## برائے حب

محبوب کے جسم پر رہا ہوا کپڑا (یعنی ایسا کپڑا جو پہن کر اتارا ہو) لے اور اس پر یہ نقوش باوضو تحریر کرے اور پھر اس کپڑے (کرتے یا قمیض) کو گھی کے چراغ میں جلائے اور اس وقت گلاب کے پھول چراغ کے پاس رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہوگی۔ وہ نقوش یہ ہیں۔





تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے اجازت ہے۔ ناجائز کام کے لئے کرے گا نقصان اٹھائے گا۔

## عمل حب

بکری کے داہنے ہاتھ کا شانہ (آگے کے پاؤں کے شانہ کی ہڈی) لے کر اس پر سورۃ یٰسٓ شریف باوضو بغیر اعراب کے لکھے۔ جتنی باآسانی لکھی جا سکے لکھے یہ عمل جمعہ کے دن نماز جمعہ پڑھنے کے بعد کرے اور طالب اور اسکی والدہ کا نام اور مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لکھے۔ یہ عمل چاند کی شروع کی تاریخوں میں (یعنی چاند دکھائی دینے کے بعد) چودہ تاریخ تک کرے پھر شانہ کی ہڈی کو ایک مٹی کی ہانڈی میں رکھے اور اس پر مٹی کا ڈھکن ڈھک کر چولھے کے نیچے دفن کر دے۔ اس طرح کر چولھے کی آگ سے ہڈی جل نہ جائے اگر خدانخواستہ ہڈی جل گئی تو مطلوب کی موت کا خطرہ ہے لہذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ اس عمل کی وجہ سے طالب بے قرار ہو کر مطلوب کی خدمت میں حاضر ہوگا۔ مجرب ہے۔

تنبیہ: یہ عمل صرف محتاط آدمی کرے اور جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز مقصد یا کسی کو مارنے کے لئے کرے گا تو سخت گنہگار ہوگا اور قتل کا گناہ بھی ہوگا۔

## حب کا مجرب عمل

جو عورت یا فرد اس نقش کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے بازو یا گلے میں لٹکائے گا وہ سب کی نظروں میں عزت پائے گا۔ جو عورت باندھے گی اس کا شوہر اسے بہت عزیز رکھے گا۔ اور اس کی برکت سے دشمن دوست بن جائیں گے۔

۷۸۶

| ٦٠٠٢ | ٦٠١٦ | ٦٠١٣ | ٦٠٠٩ |
|---|---|---|---|
| ٦٠١٤ | ٦٠٠٨ | ٦٠٠٣ | ٦٠١٥ |
| ٦٠٠٧ | ٦٠١١ | ٦٠١٨ | ٦٠٠٤ |
| ٦٠١٧ | ٦٠٠٥ | ٦٠٠٦ | ٦٠١٢ |

## حب کے لئے

جمعرات کے دن طالب و مطلوب دونوں کے سر کے بال لے کر باہم ملا کر سورۃ مزمل اکتالیس بار پڑھے اور ان بالوں پر دم کر کے کسی ڈبیہ میں بند کر کے گھر میں رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب محبت کرنے لگے گا۔ سورۃ مزمل پڑھتے وقت منہ میں مصری یا کوئی میٹھی چیز رکھے۔

تنبیہ: صرف جائز مقصد کے لئے کرے نا جائز مقصد میں کامیاب نہ ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔



## عمل برائے حب

یہ عمل بہت مجرب ہے ان کلمات ذیل کو باوضو پڑھ کر گڑ، مٹھائی یا پان کسی بھی کھانے کی چیز پر تین بار باوضو پڑھ کر دم کرے اور محبوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبوب مسخر ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ يُحِبُّوْنَ كَحُبِّ اللّٰهِ لِقُلُوْبِهِمْ لَيْلٍ وَّنَهَارٍ وَّفِيْ سَاعَةٍ وَّشَهْرٍ عَلٰى حُبِّهِمْ اَشَدُّ حُبًّا وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا فُلَانَ بِنْتِ فُلَانَ عَلٰى حُبِّ فُلَانَ بِنْ فُلَانَةَ

## محبوب کے قلوب کو متوجہ کرنا

محبوب کے تصور کے ساتھ تین سو ساٹھ (۳۶۰) بار پڑھے اول و آخر تین تین بار درود شریف پڑھے۔ وہ کلمات یہ ہیں خانہ ۱ اور ۲ کو ملا کر پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| (۱) | (۲) |
|---|---|
| قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ | بِحُرْمَةِ جِبْرَئِيْلَ |
| اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ | بِحُرْمَةِ اِسْرَافِيْلَ |
| لَمْ يَلِدْ ۙ | بِحُرْمَةِ مِيْكَائِيْلَ |

وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ(۱) وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۔

بِحُرْمَةِ عِزْرَائِيْل(۲) بِحُرْمَةِ دَرْدَائِيْل وَمِهْرَائِيْل وَجِرَائِيْل۔

حب کے علاوہ اور کاموں کے لئے گیارہ روز تک ہر روز گیارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔ وظیفہ بعد طلوع صبح صادق عروج ماہ میں اتوار کے دن شروع کرے۔

## برائے حب و تسخیر قلب

رات کو تہجد کے وقت قطب ستارہ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو اور داہیں پاؤں کو بائیں پاؤں پر رکھ کر گیارہ بار یہ آیت پڑھے اور سفید موٹھ (مونٹھ) کے دانے پر دم کرے اسی طرح گیارہ دانوں پر پڑھ کر دم کرے (سفید موٹھ پشاور کی طرف پیدا ہوتی ہے) شرط یہ ہے کہ تمام دانے ایک رنگ ہوں۔ ان دانوں کو ایک مٹی کی ہانڈی میں رکھ کر اوپر مٹی کا ڈھکن ڈھک دے اور اپنے مکان کے کسی کونے میں دفن کر دے اور اسی آیت کو سوا لاکھ (ایک لاکھ پچیس ہزار) مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب سرکار دو عالم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک کو پہنچائے۔ پھر ایک مقدار (تعداد) مقرر کر کے روزانہ (مثلاً ایک سو ایک بار) پڑھا کرے۔ جب خلقت رجوع ہونے لگے خوش اخلاقی سے پیش آئے وسعت و حوصلہ اختیار کرے۔ مخلوق کو لباس و



طعام سے ہر قسم کا فائدہ پہنچائے اور مال جمع نہ کرے اور حرام مصرف میں خرچ نہ کرے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ۔

# باب چہارم

## امراض جسمانی، سحر، آسیب وغیرہ کا علاج

## شیاطین و جن کے دفع کے لئے

یہ نقش حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہ سے منقول ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر لپیٹ کر فتیلہ بنا کر کورے چراغ (یعنی مٹی کا ایسا چراغ جس کو پانی نہ لگا ہو) میں تِل کے تیل میں جلائے (یعنی کاغذ کو پیٹ کر پھر اس کاغذ کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنالے اور چراغ میں جلائے) انشاء اللہ تعالیٰ جن و شیاطین دفع اور بلا حاضرات کئے جل جاتے ہیں۔

فتیلہ عدد نمبر ایک کی طرف سے جلایا جائے اگر ہندسہ چار کی طرف سے لپیٹنا شروع کرے گا تو ہندسہ ایک (۱) کی طرف سے نوک بن جائے گی اسی طرف سے جلانا شروع کرے۔

یہ فتیلہ روزانہ مقرر جگہ پر جلایا جائے اور مریض کو

باوضو مصلے پر بٹھادے اور مریض چراغ کی لو کی طرف دیکھتا رہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَحْرِقِ الشَّیَاطِیْنَ

| ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

## عمل برائے شفاء مریض

اول درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے پھر

یَا سَلَامُ

ایک سو گیارہ مرتبہ وقت مقرر کر کے پڑھے آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر مریض کی صحت اور شفاء کے لئے دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہوگا۔ یہ عمل کم از کم اکتالیس روز کرے۔

## لاعلاج مریض کی صحتیابی کے لئے

جو شخص مریض ہو اور اس کا مرض بڑھتا چلا جائے اور



مرض کی تشخیص نہ ہو تو اس کو چاہئے کہ اول وضو کرے (اگر پہلے وضو ہو پھر بھی اس عمل کے لئے نیا وضو کرے) اور دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ اس طرح کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اِنَّا اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ (پوری سورت) گیارہ بار پڑھے۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اول ایک سو بار درود شریف پڑھے۔ پھر سُوْرَۃُ قُلْ یٰۤاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ (پوری سورت) ایک ہزار مرتبہ پڑھے اس کے بعد یہ آیت ایک ہزار بار پڑھے پھر آخر میں ایک سو مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفاء ہوگی۔ آیت یہ ہے۔

بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَاِذَا قَضٰۤى اَمْرًا فَاِنَّمَا یَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَیَكُوْنُ ۝

نفل میں پڑھی جانے والی سورتیں یہ ہیں۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَةِ مَكِّیَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

سورۃ الکوثر یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْکَوْثَرِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ۝
اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ ۝

سورۃ الکفرون یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْکٰفِرُوْنَ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ

یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۝

اور آخر میں ایک سو (١٠٠) مرتبہ درود شریف پڑھے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ



اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## برائے چیچک کنٹھی

چیچک سے نجات کے لئے گیارہ تار کا (دھاگے کے گیارہ ڈورے لے) نیلا دھاگا لے۔ اور سورۃ فاتحہ باوضو ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ دے۔ اسی طرح ہر مرتبہ سورۃ فاتحہ پڑھے اور اس دھاگے میں گرہ دے۔ کل گیارہ گرہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر لگائے۔ یہ گنڈہ تیار ہو گیا اس کو مریض کے دائیں بازو پہ بندھوا دے اور کچھ کھانا خیرات کروا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چیچک سے نجات حاصل ہو گی۔ یہ عمل مولانا حاجی محمد قلندر جلال آبادی قدس سرہ سے منقول ہے۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفَاتِحَۃِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

## پیشاب کی بندش کھولنا

اگر کسی کا پیشاب بند ہو جائے اور بند لگ جائے اور کسی

طرح پیشاب نہ نکلے تو مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب جاری ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَمْ يَلْبَثُوْٓا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ ۭ بَلٰغٌ ۚ فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ

## خلل ناف (ناف کا صحیح کرنا)

اگر کسی کی ناف جگہ سے ہٹ گئی ہو اور اس کے سبب پیٹ میں درد ہو یا پیچش ہو گئی ہو تو اس کے صحیح جگہ پر لانے کے لئے باوضو اس طلسم کو لکھے اور موم جامہ کر کے ناف پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناف اپنی جگہ آ جائے گی۔ یہ عمل امام المسلمین حضرت مرشدنا سیدنا مولانا سید احمد صاحب شہید بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے پہنچا ہے۔ وہ شکل طلسم یہ ہے



## بچہ کی پیدائش، ہر قسم کے بخار، دردِ سر، آدھا سیسی خلل ناف کیلئے

اگر کسی شخص کو بخار آتا ہو، بخار سردی سے آئے یا روزانہ آئے،



درد سر یا آدھا سیسی کا درد ہو یا ناف جگہ سے ہٹ گئی ہو اس کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں باندھ دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہو جائے گا۔

بچہ کی پیدائش کے لئے موم جامہ کر کے سفید کپڑے میں لپیٹ کر کسی ایک ران پر بندھوا دیں انشاء اللہ تعالیٰ جلد اور آسانی کے ساتھ بچہ پیدا ہوگا۔ بچہ پیدا ہوتے ہی اس تعویذ کو کھول دیں۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

اللہم محمد محمد محمد صل محمد محمد محمد علی محمد محمد محمد

## چیچک، کنٹھی، خسرہ کے لئے

اگر کسی کو خطرہ ہو کہ چیچک، کنٹھی یا خسرہ وغیرہ نکل آئے گی یا نکل آئی ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو قبل طلوع آفتاب (سورج نکلنے سے پہلے) لکھا جائے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں بندھوا دیا جائے۔ اول تو بالکل نہ نکلے گی اور اگر نکل آئے تو جلد شفا ہوگی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| الحمد للہ | غیر المغضوب | الصراط المستقیم | وایاک |
|---|---|---|---|
| صراط الذین | ایاک نعبد | رب العٰلمین | انعمت علیھم |
| یوم الدین | نستعین | ولا الضالین | الرحمٰن |
| علیھم | الرحیم | مٰلک | اھدنا |

## بانجھ پن کا علاج

ایسا انار جو کِھل کر چار ٹکڑے ہوگیا ہو لیکن ٹکڑے ایک دوسرے سے جدا نہ ہوئے ہوں۔ اس انار کو لے کر باوضو سورۂ یٰسٓ شریف پڑھنا شروع کرے جب پہلا مبین کا لفظ آئے تو انار پر پھونک مارے۔ پھر شروع سے سورۂ یٰسٓ شریف پڑھے اور دوسرے مبین پر پہنچ کر انار پر دم کرے اسی طرح ہر مبین پر پہنچ کر انار پر دم کرتا جائے ساتویں مبین پر پہنچ کر دم کرے اور آگے بقیہ سورۃ پڑھ کر انار پر پھونک مارے۔

پھر پاؤ بھر کشمش اور پاؤ بھر بھنے ہوئے چنوں کی دال لے کر اس پر سات بادشاہوں کی روح کو ثواب کی نیت کرکے وہ کشمش اور دال خیرات کردے (سات بادشاہ سے مراد ہیں وہ بادشاہ جنہوں نے بادشاہت سے فقیری لے لی تھی) ان کے نام یہ ہیں۔

(۱) سلطان ابوسعیدؒ (۲) سلطان بایزید بسطامیؒ

(۳) سلطان محمد صلابتؒ (۴) سلطان اسمٰعیل سامانیؒ

(۵) سلطان سنجر بلخیؒ (۶) سلطان ابراھیم ادھمؒ

(۷) سلطان محمود غزنویؒ۔

پھر حیض کے ختم ہونے کے بعد غسل کرکے وہ بانجھ عورت اس انار کو کھالے۔ اللہ تعالےٰ فرزند عطا فرمائے گا۔



## عمل برائے درد دندان

اوّل یہ شکل پاک زمین پر یا لکڑی کی تختی پر پاک ریت بچھا کر بنائے اور پھر چاقو، چھری یا نوکدار چیز سے اوّل گوشہ (اوّل کونہ) پر زور دے کر کہے۔

الٰہی بِحُرْمَتِ عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ

وہ شکل یہ ہے۔




اور درد والا درد والی داڑھ کو زور سے پکڑے رہے۔ اگر درد جاتا رہے تو ٹھیک ہے ورنہ دوسرے گوشہ پر زور دے کر اسی طرح کرے۔ اسی طرح چاروں گوشوں میں کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔ اگر درد نہ جائے تو بار بار اسی طرح کرتا رہے انشاءاللہ تعالیٰ درد ضرور ختم ہوگا۔

## بانجھ پن کا علاج

سوا پاؤ مرچ سیاہ اور سوا پاؤ اجوائن پر باوضو اوّل سات بار درود شریف پڑھے۔ پھر یہ آیت ایک بار پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ۚ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ

الخٰلِقِیْنَ ۝
پھر سات بار قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ آخر تک پڑھے۔
پھر سات بار سُوْرَۃ مُزَّمِّل (پ۲۹) پڑھے۔ اس کے بعد
گیارہ بار سُوْرَۃ اَلَمْ نَشْرَحْ پڑھے۔ پھر آخر میں سات
بار درود شریف پڑھے۔

اس میں سے سات دانہ سیاہ مرچ اور تھوڑی سی اجوائن
بانجھ عورت روز کھاتی رہے۔ اور یہ علاج اس کا ہے کہ کچا
حمل گر جاتا ہو۔ یہ عمل تیسرے مہینہ سے پہلے کرنے کا ہے۔
(یہ علاج منقول ہے حضرت مولانا استاذی محمد قلندر
صاحب قدس سرہٗ جلال آبادی سے)

## برائے استقرار (قیام) حمل

اگر کسی عورت کا حمل بار بار گر جاتا ہو اور قائم نہ رہتا ہو
تو اس کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ باوضو گیارہ عدد لکھیں اور
پانی میں گھول کر روزانہ ایک عدد پلا دیا کریں اس طرح گیارہ
دن پلائیں۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ اِنَّکَ اَنْتَ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ
اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ
وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔
اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ وَّعَلِیٍّ وَّالْحَسَنِ
وَالْحُسَیْنِ۔



## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل گر جاتا ہو تو اس کے قائم ہونے کے
لئے باوضو مندرجہ ذیل نقش لکھے اور موم جامہ کر کے پیٹ
پر باندھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔
وہ نقش یہ ہے۔




## تسہیل ولادت (بچہ کی آسانی کے ساتھ پیدائش)

مٹی کی نئی ٹھیکری پر جس پر پانی نہ لگا ہو یہ طلسم باوضو اس
ٹھیکری پر لکھے اور عورت کے بچہ ہونے کا وقت ہو اور درد
شروع ہو چکے ہوں تو کپڑے اتار کر اس ٹھیکری کو پاؤں کے
نیچے رکھ کر توڑ دے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ فوراً بچہ ہو گا۔
وہ طلسم یہ ہے۔



## برائے اسقاط حمل

حمل کے محفوظ رہنے کے لئے باوضو ایک گوشہ میں بیٹھ کر یہ کلمات لکھے اور موم جامہ کر کے عورت کے پیٹ پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَاِنْ کُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَیْھَا حَافِظٌ فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّھُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ اَللّٰھُمَّ احْفَظْ حَمْلَ ھٰذِہِ الْمَرْاَۃِ مِنْ جَمِیْعِ الْاٰفَاتِ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اٰمِیْنَ اٰمِیْنَ اٰمِیْنَ۔

## آدھا سیسی کا درد

اگر کسی کو آدھا سیسی کا درد ہو (یہ درد سورج نکلنے کے بعد شروع ہوتا ہے جیسے جیسے سورج اوپر چڑھتا ہے درد بھی تیز اور ناقابل برداشت ہوجاتا ہے۔ جب سورج ڈھلنا شروع ہوتا ہے درد بھی کم ہونا شروع ہوجاتا ہے)

اس سے نجات کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے سر پر بندھوالے اور کچھ شیرینی (مٹھائی) لے کر اولیاء کرام کے ایصال ثواب کی نیت سے تعویذ باندھنے سے پہلے تقسیم کردے (بچوں میں بانٹ دے) پھر تعویذ باندھ لے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔ (اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَلَا یُشْعِرَنَّ بِکُمْ اَحَدًا اَللّٰھُمَّ اَسْکِنْ ھٰذَا الْوَجَعَ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

## برائے بخار (بغیر سردی کا)

اگر کسی کو بخار آتا ہو جو بغیر سردی کے ہو اس کے لئے یہ آیت باوضو تین پیپل کے پتوں پر لکھ کر مریض کو دے دے اور مریض ایک پتہ روزانہ زبان سے چاٹ لے۔ وہ آیت یہ ہے۔

قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ

## بخار تیسرے دن آنے والا

مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر گرم پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار سے نجات حاصل ہوگی۔ کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰہُ شَافِیْ اَللّٰہُ کَافِیْ

## گنڈہ برائے دفع گلہڑ (گلے کا ورم)

بدھ کے دن عروج ماہ (چاند دیکھنے کے بعد شروع کی تاریخوں میں یعنی چاند کی چودہ تاریخ سے پہلے) میں دھاگہ نابالغ لڑکی سے کتوا کر (چرخے میں روئی سے دھاگہ کات کر بنائے) تیار رکھے اور جمعرات کے دن فجر کی نماز کے بعد ساعت مشتری

میں نماز میں جس طرح بیٹھتا ہے اس نشست (بیٹھک) پر بیٹھے کسی سے کلام نہ کرے۔

باوضو اوّل تیس[۳۰] مرتبہ درود شریف (نماز والا درود زیادہ افضل ہے) پڑھے اور گیارہ[۱۱] بار سورۃ الحمد شریف مع بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر دھاگے میں ایک گرہ دے اور اسی طرح سات گرہ دے (یعنی سورۃ فاتحہ کل ستتر (۷۷) بار پڑھی جائے گی)

پھر آخر میں تیس[۳۰] مرتبہ درود شریف پڑھ کر گنڈہ کا عمل ختم کردے۔ پھر تھوڑی سی مٹھائی (سوا پاؤ) منگا کر خیرات کرے اور اس کا ثواب حضرت غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی روح مبارک کو بخشے پھر گنڈہ مریض کے گلے میں اس طرح باندھے کہ گنڈہ گلے سے ملا رہے پھر جب ڈھیلا ہوجایا کرے تو کس دیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ یہ مرض جاتا رہے گا۔ اگر بیمار بارہ[۱۲] سال سے کم عمر (چھوٹا) ہو تو سات سات بار سورۃ فاتحہ پڑھے اور گیارہ[۱۱] گرہ دے۔

## برائے چیچک

نیلے دھاگے کے اکیس[۲۱] تار کر کے نو گرہ دے اور ہر گرہ پر باوضو ایک مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر دم کرے اور مریض کے گلے میں بندھوائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔
باندھنے سے قبل کسی مسکین کو کھانا کھلائے۔



## عمل مسان (جس کا بچہ پیدا ہو کر مرجاتا ہو)

باوضو سورۃ وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ (پ۳۰) آخر تک پوری سورت اکتالیس[۴۱] بار پڑھ کر دھاگے میں اکتالیس[۴۱] گرہ دے اور عورت کے پیٹ پر باندھے۔ بچہ کی پیدائش کے بعد بچہ کو نہلا کر اس کے گلے میں باندھے۔ گنڈے میں اکتالیس[۴۱] دھاگے ہوں گے۔

## برائے کنٹھی و چیچک

گیارہ[۱۱] دھاگے نیلے رنگ کے لے کر ایک گنڈہ بنائے سورۃ فاتحہ پڑھے اور اس میں ایک گرہ دے۔ اسی طرح گیارہ[۱۱] گرہ دے کر اس گنڈے کو مریض کے دائیں بازو پر بندھوائے اور باندھنے سے پہلے کسی مسکین کو کھانا کھلائے۔

## عمل دفع مسان

مسان کے سبب کسی کے بچے مرجاتے ہوں تو روزانہ کاغذ کے اوپر کالی روشنائی یا زعفران سے باوضو لکھ کر بچے کو اور اس کی ماں کو پلائے۔ وہ طلسم یہ ہے۔

بحق باللہ العلی العظیم

## برائے دفع مسان وامراض اطفال

دفع مسان کے لئے اس طلسم کو باوضو لکھ کر پانی میں گھول لے پھر خوب توا گرم کرکے اس پانی کو توے پر ڈالے اور جو ابخرات (بھاپ) توے سے اٹھیں مریض کے جسم پر پہنچائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ شفا ہوگی۔

بچوں کے امراض میں اس طلسم کو باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے بچے کے گلے میں بندھوائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ تندرست وتوانا ہوجائے گا۔ طلسم یہ ہے۔

ااا٥ ـــــ سمن ٨ اااا ھ ٯ

## عمل برائے طحال

جب کسی کی تلی بڑھ جائے تو باوضو اس طلسم کو کاغذ پر لکھ کر نرسل میں رکھ لے پھر تلی پر چار تہہ کا موٹا رومال رکھ کر اور یہ نرسل رکھ کر اس میں آگ دے۔ وہ طلسم یہ ہے۔






## بواسیر کے لئے

طہارت کے بعد سات مرتبہ مسّوں پر پڑھ کر دم کرے وہ الفاظ یہ ہیں:

خواجہ عبداللہ ترنجی تازی سوار دیوان بیابانی رحمۃ اللہ علیہ

## برائے دفع وبا

باوضو کاغذ پر لکھ کر حویلی کے سب سے بڑے دروازے پر (دروازے کے اوپر درمیان میں) چپکا دے۔ وہ الفاظ یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يٰٓاَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَارْجِعُوْا ۱ ۷ ایمنہ کا پوت عبداللہ تجایا بچاری و با محمد صلی اللہ علیہ وسلم آیا۔

ایمنہ لفظ صحیح نہیں آمنہ بہتر ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طاعون ہیضہ وغیرہ سے مکان محفوظ رہے گا۔

## دفع مسان کے لئے

ایک کوری نئی کلھیا (مٹی کی چھوٹی ہانڈی جس کو پانی نہ لگا ہو) لے اور اس میں تین مٹھی ثابت اڑد (ماش کالے) اور تین لوہے کی مینخیں (وہ بڑی کیلیں جو لوہار آگ میں لوہے کے ٹکڑے کو سرخ کرکے بناتا ہے اور اس کے ایک سرے پر بتاشہ ہوتا ہے) ڈال کر باوضو دو تعویذ لکھے ایک پیٹ کر ہنڈیا میں ڈال دے اور

دوسرا تعویذ موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں بندھوادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان دور ہوگا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔ سات بار اَلْحَفِیْظُ اور سات بار اَلرَّقِیْبُ لکھے۔ پھر نیچے والے کلمات لکھے۔

اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ
اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ
اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ

اَللّٰھُمَّ بِالْوَاحِدِ الصَّادِقِ مِنْ شَرِّ کُلِّ طَارِقٍ
بِحَقِّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ
اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔
اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ غَوْثِ الْاَعْظَمِ وَاِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ حَاجِیْ
محمد شاکر قدس سرہٗ مسان فلاں بن فلانۃ
(یا فلانۃ بنت فلانۃ) رفع شود

اگر لڑکا ہو تو فلاں بن فلانۃ کی جگہ لڑکے کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھے اور اگر لڑکی ہو تو اس کا نام اور اس کی ماں کا نام لکھے۔

ف: یہ عمل حضرت مفتی الٰہی بخش صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ کی بیاض سے لیا گیا ہے اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہٗ کے خاندانی عملیات میں سے ایک عمل ہے۔

## برائے سردی کا بخار

ایسا بخار جو جاڑہ چڑھ کر آتا ہو اس کے لئے مندرجہ ذیل



نقش بہت مجرب ہے اس تعویذ کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں بندھوادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا اور مریض صحتیاب ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## بچہ کے رونے، چیخنے چلانے کے لئے

اگر کوئی بچہ بہت ہی زیادہ روتا ہو اور کثرت سے چیختا چلاتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں بندھوادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچے کا رونا چیخنا بند ہو جائے گا اور وہ خوش خرم رہے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ھی ھی ھی ھی ھی ھی ھی

## مسان کا علاج جو پرانے بزرگوں کا عمل ہے

ایک کالی بکری ایک رنگ یا سفید مرغا جوان تاجدار اس وقت لے جبکہ حمل پر کم از کم چالیس دن اور زیادہ سے زیادہ ڈھائی ماہ گزریں اس سے زیادہ دن کا حمل قابل علاج نہیں (اس کا علاج دوسرے عمل کے ذریعے کرے) پھر یہ بکرا یا مرغا

حاملہ کے سراہنے باندھے اور یہیں اس کو دانہ پانی دے۔ اور دو
وقت صبح و شام حاملہ کا پیشاب اس بکری (یا مرغ) کے بدن
پر ملتا رہے۔ مسلسل نو دن تک درمیان میں ناغہ نہ کرے۔
دسویں دن عامل وضو اور غسل کرے یہ دسواں دن اتوار کا
ہو (اگر جمعہ کے دن صبح سے پیشاب ملنا شروع کرے گا تو
اگلا اتوار دسواں دن ہوگا) عامل غسل کر کے خوشبو لگائے
اور تین تعویذ باوضو لکھے۔ دو کے اوپر کلمہ طیبہ لکھے اور
ایک میں نہ لکھے۔ اسی دن چار گھڑی دن سے ایک تعویذ
کلمہ طیبہ والا حاملہ کے داہنے بازو پر باندھے اور دوسرا کلمہ
والا تعویذ روئی میں لپیٹ کر بکری کے حلق میں رکھ دے اور
کچے سوت سے بکری کا منہ مضبوط باندھے اور بغیر کلمہ والا
تعویذ بکری کے گلے میں سینہ کے قریب باندھے پھر بکری کو
قبلہ رو (قبلہ کی طرف منہ کر کے) گرا کر حاملہ کے ہاتھ میں چھری
دے اور اس کے ہاتھ سے ذبح کرائے اگر حاملہ کی ہمت ذبح
کرنے کی نہ ہو تو شوہر یا اور کوئی محرم اس کا ہاتھ پکڑ کر اسی
حاملہ سے ذبح کرائے کہ سر تن سے جدا ہو جائے پھر وہ خون
کورے پاک ٹھیکرے میں لے کر حاملہ کے سونے والے مکان
(کمرے) کی چاروں دیواروں میں چاروں طرف دو دو انگلیوں
سے خط (لکیر) کھینچ دے پھر بکری کا سر حاملہ کے مکان سے
باہر دروازہ کی چوکھٹ کے نیچے دفن کر دے اور اور اس کا تمام
دھڑ مع تعویذ سینہ مکان کے اندر بائیں گوشہ (کونہ) میں



گاڑ دے اور جو تعویذ حاملہ کے بازو پر ہے اس کو پاک کنویں
میں ڈال دے اور جو تعویذ بکری کے منہ میں رکھا گیا تھا
اس کو تانبے کے تعویذ میں رکھ کر حاملہ کے گلے میں ڈال دے۔
جب بچہ پیدا ہو جائے تو وہ تعویذ حاملہ کے گلے سے کھول کر
بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان دفع ہوگا۔
تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَعُوْذُ بِالْوَاحِدِ
بِوَحْدَانِيَّتِهٖ الْوَاحِدِ الصَّادِقِ وَحَقِّ كُلِّ طَارِقٍ
مِّنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ بِسْمِ اللّٰهِ الشَّافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ
بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِيْ بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ
رَبِّ الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ
شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ
بِسْمِ اللّٰهِ يَكْوِيْكَ وَاللّٰهُ يَشْفِيْكَ مِنْ كُلِّ دَآءٍ
يُؤْذِيْكَ وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ
لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا۔ الٰہی فلانہ
بنت فلانہ را فرزند دراز عمر با صحت و خیریت بزاید و از جمیع
امراض و آفات و بلیات محفوظ بماند بحرمت کلمۂ پاک لَآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ
عٓسٓقٓ وَ بِحَقِّ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ
عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ
بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## دانتوں کے درد کا عمل

اس تعویذ کو باوضو لکھ کر پلاسٹک کے ٹکڑے میں لپیٹ کر درد والے دانت کے نیچے دبا کر رکھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے فوراً نجات حاصل ہو گی۔

اَیُّھَا الضِّرْسُ الْمَضْرُوْسُ اُسْکُنْ بِقُدْرَۃِ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ۔

## برائے بواسیر

اتوار کے دن صبح کے وقت باوضو یہ تعویذ لکھے اور زوال کے بعد موم جامہ کر کے مریض کی کمر میں بندھوا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہو گی۔



## برائے دفع مسان

کوری چار ٹھیکری لے (ایسی ٹھیکری جس کو پانی نہ لگا ہو) اور



ہر ایک پر یہ نقش اصحاب کہف باوضو لکھے پھر چاروں میں سے ہر ایک کو کوٹیلوں سے پُر کرے (اوپر کو ٹلے ڈال کر ڈھک دے) پھر ان کو آگ سے روشن کرے جب خوب گرم ہو جائیں تو ہر ٹھیکری کو بچہ کی چارپائی کے ایک ایک پایہ (یعنی چاروں پایوں) کے نیچے رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مسان سے نجات حاصل ہو گی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳۰ | ۱۰۲۴ | ۱۰۱۰ | ۱۰۳۶ |
| ۱۰۱۲ | ۱۰۳۴ | ۱۰۳۲ | ۱۰۲۲ |
| ۱۰۴۰ | ۱۰۱۴ | ۱۰۲۰ | ۱۰۲۶ |
| ۱۰۱۸ | ۱۰۲۸ | ۱۰۳۸ | ۱۰۱۶ |

## برائے دفع طحال (تلی کے لئے)

پنڈول (سفید مٹی) کی ایک ڈلی لے اور اس پر باوضو قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ (پ ۳۰) پوری سورت تین یا پانچ مرتبہ پڑھ کر تیار رکھے پھر نیچے لکھے ہوئے نقش کو باوضو لکھ کر مریض کی ہتھیلی پر رکھے اور اس پر پنڈول کی ڈلی رکھے اور اس پر لوبان جلائے اور دوسرا آدمی مریض کی تلی کی جگہ پکڑے رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہو گی۔

(نقش اگلے صفحہ پر)




## برائے آسیب

کپڑا جس قسم کا بھی ہو کپڑے کے ایک ٹکڑے کو ہلدی میں رنگ کر چالیس فتیلہ بنالے اور ایک فتیلہ کو ایک دن رات اس مکان میں روشن کرے جس میں آسیب زدہ سوتا ہو۔ اس کے بعد انتالیس (۳۹) دن تک ایک ایک فتیلہ کو ہر رات اس مکان میں روشن کرتا رہے آسیب دفع ہوگا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

## برائے دفع آسیب

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ (پ۳۰) پوری سورت کو باوضو بغیر ناس کے س کے سات مرتبہ پڑھ کر کڑوے تیل (سرسوں کا خالص تیل) پر دم کرے اور وہ تیل آسیب زدہ کے دونوں کان، ناک اور دونوں ہاتھوں اور دونوں پاؤں



کے ناخن پر لگائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ آسیب دفع ہوگا۔

## مرض ہے یا آسیب یا سحر معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو پہلے اس کو گز سے ناپ لے (اگر گز نہ ہو بالشت سے ناپ کر نشان لگادے) اور پیمائش ذہن میں محفوظ رکھے۔ پھر باوضو کپڑے پر سُوْرَۃ فَاتِحَہ تین مرتبہ اور سُوْرَۃ وَالصّٰٓفّٰتِ کو "لَازِبٍ" تک اور سُوْرَۃ جِنّ کو "شَطَطًا" تک اور مُعَوِّذَتَیْن کو ایک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرکے پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن یا سحر کی وجہ سے ہے اگر برابر رہا مرض جسمانی ہے۔ سُوْرَۃُ الْفَاتِحَہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۙ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۙ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

سُوْرَةُ الصّٰٓفّٰتِ کی ابتدائی آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۙ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۙ فَالتّٰلِيٰتِ

ذِكْرًا ۙ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۙ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۙ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا
بِزِيْنَةِ نِ الْكَوَاكِبِ ۙ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۚ
لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ
جَانِبٍ ۖ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۙ اِلَّا مَنْ
خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۚ فَاسْتَفْتِهِمْ
اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ
طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

سورۂ جن کی ابتدائی آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا
اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا
بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى
جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ
كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

معوذتین یہ ہیں۔

سُوْرَةُ الْفَلَقِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ
شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي
الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝



سُوْرَةُ النَّاسِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ
النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ
يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## برائے ام الصبیان یعنی کمیڑہ

سُوْرَةُ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ ۔ پوری سورت باوضو اکیس (۲۱) بار پڑھ کر اجوائن پر دم کرے اور اس اجوائن کو زچہ کی چارپائی کے پایہ کے نیچے کی طرف باندھنا مفید ہے۔

سورۂ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ یہ ہے۔

سُوْرَةُ النَّصْرِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ
يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ
رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۭ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۝

## برائے ام الصبیان

کاغذ کا بڑا گتہ یا بکس بورڈ کا بڑا ٹکڑا یا کاغذ کا بڑا تختہ لے اور اس کے گرد چاروں کونوں پر سورۂ یٰسین شریف (پ۲۲) پوری سورت لکھے اور کاغذ کے پیندے کو بیچ سے کاٹ کر

دور کردے۔ پھر ایک ایسا چاقو (یا چھری) مہیا کرے
(لائے) جس کا دستہ اور پھلکا دونوں لوہے کے ہوں
اور اس عمل سے پہلے اس چاقو سے کوئی چیز کاٹی بھی نہ گئی ہو۔
اس چاقو پر سات مرتبہ سورۂ یٰسین شریف دم کرے۔ جب
بچہ پیدا ہو اس بچہ کو یا اس کی آنول نال کو سات مرتبہ کاغذ
کے حلقہ (کٹے ہوئے حصہ) میں سے گذارے پھر اس پڑھے
ہوئے چاقو سے آنول نال کاٹ دے اور پانچ روپیہ
بچہ کی ماں سے لے اور پانچ روپیہ بچہ کے والد سے لے۔ یہ
لینا اس عمل کی شرط ہے اگر یہ نہ لے گا یا والدین نہ دیں گے تو
عمل کامیاب نہ ہوگا۔

## برائے دفع وسوسہ شیاطین

آیۃ الکرسی کو ہر نماز کے بعد پڑھنا شیاطین کے
وساوس سے نجات دیتا ہے اور آیۃ الکرسی پڑھنے والے
کی روزی میں برکت ہوتی ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ اللہ لا الٰہ الا
ھو الحی القیوم لا تاخذہ سنۃ ولا نوم
لہ ما فی السمٰوٰت وما فی الارض من ذا الذی
یشفع عندہ الا باذنہ یعلم ما بین
ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون
بشیء من علمہ الا بما شاء وسع کرسیہ



السمٰوٰت والارض ولا یؤدہ حفظھما
وھو العلی العظیم لا اکراہ فی الدین
قد تبین الرشد من الغی فمن یکفر
بالطاغوت ویؤمن باللہ فقد استمسک بالعروۃ
الوثقی لا انفصام لھا واللہ سمیع علیم
اللہ ولی الذین اٰمنوا یخرجھم من الظلمٰت الی
النور والذین کفروا اولیٰئھم الطاغوت
یخرجونھم من النور الی الظلمٰت اولٰئک
اصحٰب النار ھم فیھا خٰلدون

## پیشاب کی بندش کھولنا اور مثانہ کی پتھری کا علاج

اگر کسی کے پیشاب میں بندش لگ گئی ہو اور پیشاب بند
ہو گیا ہو یا پیشاب کرنے میں تنگی محسوس کرتا ہو یا پیشاب
میں ریت آتی ہو یا مثانہ میں پتھری ہو۔ اس کے لئے باوضو
ان مندرجہ ذیل آیات کو کسی کاغذ پر لکھے اور مریض کو پانی
میں گھول کر وہ پانی مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب
جاری ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ واذ استسقٰی
موسٰی لقومہ فقلنا اضرب بعصاک الحجر
فانفجرت منہ اثنتا عشرۃ عینا قد علم
کل اناس مشربھم کلوا واشربوا من رزق اللہ

وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ۝
قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً أَوْ حَدِيْدًا ۝ أَوْ خَلْقًا مِّمَّا يَكْبُرُ فِيْ صُدُوْرِكُمْ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ يُّعِيْدُنَا ۝ قُلِ الَّذِيْ فَطَرَكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ فَسَيُنْغِضُوْنَ إِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ۝ قُلْ عَسٰى أَنْ يَّكُوْنَ قَرِيْبًا ۝
وَبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ۝ فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ۝ وَّكُنْتُمْ أَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ۝
وَحُمِلَتِ الْأَرْضُ وَالْجِبَالُ فَدُكَّتَا دَكَّةً وَّاحِدَةً ۝

## پیشاب اور پاخانہ کی بندش کھولنے کے لئے

اگر کسی کا پیشاب یا پاخانہ بند ہو گیا ہو اور بندش سخت ہو نہ کھلتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو کاغذ پر لکھے اور پانی میں گھول کر مریض کو پلاتے۔ انشاءاللہ تعالیٰ پیشاب یا پاخانہ کی بندش کھل جائے گی۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ قُلْ كُوْنُوْا حِجَارَةً أَوْ حَدِيْدًا ۝ أَوْ خَلْقًا مِّمَّا يَكْبُرُ فِيْ صُدُوْرِكُمْ ۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ مَنْ يُّعِيْدُنَا ۝ قُلِ الَّذِيْ فَطَرَكُمْ أَوَّلَ مَرَّةٍ ۚ فَسَيُنْغِضُوْنَ إِلَيْكَ رُءُوْسَهُمْ وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هُوَ ۝ قُلْ عَسٰى أَنْ يَّكُوْنَ قَرِيْبًا ۝



يَوْمَ يَدْعُوْكُمْ فَتَسْتَجِيْبُوْنَ بِحَمْدِهٖ وَتَظُنُّوْنَ إِنْ لَّبِثْتُمْ إِلَّا قَلِيْلًا ۝

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

إِنَّآ أَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ إِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْأَبْتَرُ ۝

وَأَنْزَلْنَا مِنَ الْمُعْصِرٰتِ مَآءً ثَجَّاجًا ۝ لِّنُخْرِجَ بِهٖ حَبًّا وَّنَبَاتًا ۝ وَّجَنّٰتٍ أَلْفَافًا ۝

(اور یہ کہے) یَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ - اپنے فلاں بندہ (اس جگہ مریض اور اس کی ماں کا نام لے) کی مصیبت کو دور کر دے بلاشبہ تو ہر شئے پر قادر ہے۔

## پیشاب کی بندش کے لئے

اگر کسی کے پیشاب میں بند لگ گیا ہو اور پیشاب بند ہو گیا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور اس کو پانی میں گھول کر مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ پیشاب کا بند کھل جائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَقِيْلَ يٰٓأَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ أَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْأَمْرُ ۔ قُلْ أَرَءَيْتُمْ إِنْ أَصْبَحَ مَآؤُكُمْ غَوْرًا فَمَنْ

يَأْتِيكُمْ بِمَآءٍ مَّعِيْنٍ ۝

## برائے دفع خفقان

خفقان سے نجات کے لئے سورۃ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ باوضو چینی کی تشتری (پلیٹ) پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کا خفقان دور ہوگا۔ سُوْرَۃُ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۝ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۝ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۝ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## برائے عرق النساء

نابالغ لڑکی کے ایک ہاتھ سے ایک چینچلی کتوا کر اس کو دھو ڈالیں پھر گنڈہ بنا کر آیت ذیل کو باوضو ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گرہ دے اور اسی طرح سات مرتبہ آیت کو پڑھے اور سات گرہ دے کر گنڈہ تیار کرکے مریض کے بائیں بازو (بائیں ہاتھ پر کہنی سے اوپر) پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَاِذْ قَتَلْتُمْ



نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ۭ وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ۭ كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى ۙ وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝

## عرق النساء کے درد کے لئے

مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے مریض کے درد کی جگہ پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے نجات حاصل ہوگی۔

اَيَّتُهَا الْعِرْقُ الثَّابِتُ فِی الْجِسْمِ الَّذِیْ يَمُوْتُ مُتْ مُتْ مُتْ بِاِذْنِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا يَمُوْتُ۔

## بچوں کے رونے کی بیماری

بعض بچوں کو بلاوجہ رونے کی عادت پڑ جاتی ہے اور وہ وجہ بلاوجہ روتے رہتے ہیں ان کے رونے کو ختم کرنے کے لئے مندرجہ ذیل آیات باوضو لکھے اور اس بچہ کی والدہ کے دودھ میں گھول کر بچہ کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ کا رونا بند ہو جائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وُجُوْهٌ يَّوْمَئِذٍ مُّسْفِرَةٌ ۝ ضَاحِكَةٌ مُّسْتَبْشِرَةٌ ۝ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيْثِ تَعْجَبُوْنَ ۝ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ ۝ وَاَنْتُمْ سٰمِدُوْنَ ۝

## پھوڑے پھنسی، دنبل اور دیگر زخموں وغیرہ کے لئے

سورۃ مُرسلات باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے مریض کے گلے میں لٹکا دے اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مریض ہر قسم کے جلدی امراض، خارش، پھوڑے، پھنسی اور دیگر زخموں سے جلد صحتیاب ہو جائے گا۔

تنبیہ: سورۃ مُرسلات پارہ ۲۹ رکوع ۲۱ پر ہے وہاں دیکھ کر لکھ لیں۔

## کسی دوسری جگہ یا گھر میں دفن شدہ سحر کو نکالنا

اگر کسی نے جادو کرکے زمین میں دفن کر دیا ہو یا گھر میں دفن ہو تو اس کو نکالنے کے لئے سُورۃ کُوِّرَتْ (یا تکویر) پ۳۰ رکوع ۶۔ کو مسلسل بلاناغہ باوضو روزانہ ایک بار پڑھے اور جب تک دفن کئے ہوئے جادو کا پتہ نہ چلے برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اگر گھر میں جادو گڑا ہوا (دفن کیا ہوا) ہے اور اس کی جگہ معلوم نہ ہو تو اس سورۃ پاک کے پڑھنے سے جگہ معلوم ہو جائے گی، اور آیۃ الکرسی اور چاروں قل تین تین بار پڑھ کر نکال لے انشاء اللہ تعالیٰ کسی قسم کا نقصان نہ ہو گا۔



## دنبل (بغیر منہ کا پھوڑا) وغیرہ کے لئے

تین روز تک باوضو سُورۃ فاتحہ اور آیت وَتَرَى الْجِبَالَ سے مَرَّ السَّحَابِ تک پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پھوڑے پر دم کرنے سے اس کی سختی ختم ہو گی اور تکلیف میں بھی کافی فرق پڑ جائے گا۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِيَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ط

## برائے ورم عانہ (یعنی پیڑو کا ورم)

پیڑو کا ورم جس کو وایدہ کہتے ہیں ورم کے مقام پر یہ نقشہ بنائیں اور چالیس مرتبہ باوضو سُورۃ فاتحہ پڑھیں۔ جس وقت پڑھنا شروع کریں تو جب دس مرتبہ پڑھ لیں اس

نقشہ پہ ورم کی جگہ دم کریں پھر دوبارہ پڑھنا شروع
کریں جب دس مرتبہ پڑھ لیں تو پھر ورم کی جگہ دم کریں
اسی طرح ہر مرتبہ دس بار پڑھنے کے بعد دم کرے کل چار
مرتبہ دم کرنا ہے۔ تین یوم کی جھاڑ سے شفاء ہو جائے گی۔
انشاء اللہ تعالیٰ۔ وہ نقشہ یہ ہے۔



## برائے دفع چیچک

اگر کسی کو چیچک کا خطرہ ہو یا نکل آئی ہو تو مندرجہ
ذیل آیت کا تعویذ با وضو لکھے اور موم جامہ کر کے گلے میں
ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ چیچک سے محفوظ رہے گا اور
اگر چیچک نکل آئی ہو تو اسی آیت کو با وضو لکھ کر روزانہ
پانی میں گھول کر مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
چیچک سے جلد صحت حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بَلْ اِيَّاهُ تَدْعُوْنَ
فَيَكْشِفُ مَا تَدْعُوْنَ اِلَيْهِ اِنْ شَآءَ وَتَنْسَوْنَ
مَا تُشْرِكُوْنَ ۝



# باب پنجم

## در عملیات متفرقہ۔ قضائے حاجات
## دفع اعداء، چور کی شناخت وغیرہ

## برائے رہائی از جیل خانہ

قیدی جس جگہ سوتے ہیں اس جگہ کی مٹی لے اور جیل
خانہ کی رسی لے اور دونوں کو ملا کر بہت ساری ٹکیہ (چھوٹی
روٹی کی طرح) بنالے۔ ان ٹکیوں پر پیر کے دن بحساب ابجد
فجر (صبح) کی نماز کے بعد "الف" سے "طا"

ا ب ج د ھ و ز ح ط

تک لکھے اور قیدی اس ٹکیہ کو کپڑے میں سی کر یا باندھ
کر اپنے بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد رہائی
پائے گا۔

## عمل چور معلوم کرنے کا

جن لوگوں پر چوری کا شبہ ہو ان کے نام علیحدہ علیحدہ
کاغذ پر لکھ کر گیہوں کے آٹے میں لپیٹ کر گولے بنالے۔
اور ایک طشت (تھال یا پرات) میں پانی اوپر تک بھر لے
اور اس کے بعد آیۃ الکرسی اور چاروں قل ایک ایک

مرتبہ پڑھ کر ان گولوں پر دم کرے اور پانی میں ڈال دے۔ چور کے نام کا گولہ اوپر آجائے گا باقی گولے پانی کی تہہ میں بیٹھ جائیں گے۔

تنبیہ: حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے "اَلْقَوْلُ الْجَمِیْل" میں فرمایا ہے کہ اس قسم کے اعمال پر یقین کا درجہ نہ رکھے اور خواہ مخواہ متہم شخص سے نہ الجھے اگرچہ اس کا نام بھی عمل میں نکل آئے اس لئے کہ معاملہ حقوق العباد کا ہے اور یہ اعمال ظنی ہیں قطعی اور یقینی نہیں ہیں۔

## برائے نیش تتیا (تتیے کے ڈنک کا علاج)

اگر کسی کو تتیا ڈنک مار دے اور شدید تکلیف ہو تو نو (۹) بار

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھے پھر دسویں بار پڑھ کر زمین پر تھوک دے اور اس تھوک کے لعاب میں مٹی ملا کر جس جگہ تتیے نے ڈنک مارا ہے اس مٹی کو ملے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے جلد نجات حاصل ہوگی۔

## برائے خلاصی از قرض

اگر کوئی شخص قرض میں پھنس گیا ہو اور قرض سے نجات مشکل ہو گئی ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر باوضو چالیس



بار سُوْرَۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ آخر تک پابندی کے ساتھ روزانہ بلا ناغہ پڑھتا رہے۔ جب تک قرض نہ اترے برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ تمام قرض ادا ہو جائے گا۔

سُوْرَۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ یہ ہے۔

سُوْرَۃُ النَّصْرِ مَدَنِیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ ۙ وَرَاَيْتَ النَّاسَ يَدْخُلُوْنَ فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ اَفْوَاجًا ۙ فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ ۭ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا ۧ

## دشمن یا حاکم (افسر) کا خوف

اگر کسی شخص کو کسی غنڈے، بدمعاش، دشمن، مخالف یا حاکم سے نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہو یا تکلیف پہنچتا ہو تو یہ عمل حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ سے بطریق حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ منقول ہے۔ اس کو کرے۔ وہ عمل یہ ہے۔

بعد نماز تہجد گیارہ سو بار آیۃ کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّىْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

پڑھے۔ اول گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں یہ عمل اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا کرے۔ وضو، طہارت، پاک جگہ، پاک مکان اور وقت سعید

شرط ہے۔ زوال اور سورج نکلنے اور غروب ہوتے وقت نہ پڑھے۔ اگر تہجد میں ممکن نہ ہو تو بعد نماز عشاء پڑھے۔ جب تک دشمن کا خطرہ ہو برابر پڑھتا رہے۔ ناغہ نہ کرے۔ کم از کم چالیس روز ضرور کرے۔

## عمل برائے دفع دشمنان

دشمنوں کے دفع کرنے اور انہیں دور بھگانے کے لئے بعد نماز عشاء دو رکعت پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ فیل سات مرتبہ پڑھے اور سلام پھیرنے کے بعد چالیس بار ذیل کی آیت پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ دشمن وہاں سے چلا جائے گا۔

سورۃ فیل یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفِیْلِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ ۝ اَلَمْ یَجْعَلْ کَیْدَھُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ ۝ وَّاَرْسَلَ عَلَیْھِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ ۝ تَرْمِیْھِمْ بِحِجَارَۃٍ مِّنْ سِجِّیْلٍ ۝ فَجَعَلَھُمْ کَعَصْفٍ مَّاْکُوْلٍ ۝

وہ آیت یہ ہے

وَعَنَتِ الْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ؕ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ۝



تنبیہ: صرف جائز حالت میں کرے ناجائز کسی کو ستانے کے لئے کرے گا خود برباد ہو گا۔

## سانپ کو ایک جگہ روک دینا

سانپ کو کیل دینا کہ حرکت نہ کر سکے۔ اس کی ترکیب یہ ہے کہ پتھر کی ایسی کنکریاں لے جن پر پانی نہ لگا ہو، ان پر سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دم کرے (ان کنکریوں پر پھونک مارے) اور سانپ پر مارے۔ جب سانپ کو کنکری (چھوٹا پتھر) لگے گی تو وہ اپنی جگہ سے حرکت نہ کر سکے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا ۝ وَّاَکِیْدُ کَیْدًا ۝ صلے

## دشمن کی تباہی کے لئے

اگر کوئی شخص جان و مال کا دشمن بن گیا ہو۔ اور ہر وقت نقصان پہنچانے کی فکر میں رہتا ہو تو اس کے لئے چاند کے مہینے کی آخری تاریخوں میں (یعنی بیس تاریخ کے بعد) جمعہ کے دن پچاس تنکے مسجد کی جھاڑو یا کوڑے سے لے اور کچھ مٹی اجاڑ جگہ کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مسجد کی اور کچھ مٹی کسی اجاڑ مکان کی لا کر ہر تنکہ پر پچاس پچاس بار الم ترکیف (سورۃ فیل پ۳۰) پڑھ کر دم کرے اور ان سب کو جلا دے اور راکھ دشمن کے مکان میں ڈال دے۔ دشمن برباد ہو جائے گا۔

سورۂ فیل یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْفِیْلِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ تَرَ كَیْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِیْلِ ؕ اَلَمْ یَجْعَلْ كَیْدَهُمْ فِیْ تَضْلِیْلٍ ۙ وَّ اَرْسَلَ عَلَیْهِمْ طَیْرًا اَبَابِیْلَ ۙ تَرْمِیْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّیْلٍ ۙ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۠

تنبیہ: یہ عمل کرنے سے پہلے کسی شریعت کے پابند عالم دین سے مشورہ کرلے اگر ناحق کسی کو ستانے اور برباد کرنے کے لئے کرے گا تو ڈر ہے کہ خود برباد نہ ہو جائے اس لئے بہت احتیاط کی ضرورت ہے۔ محض جذبات سے مغلوب ہو کر ایسا قدم اٹھانا درست نہیں ہے ورنہ خود نقصان اٹھائے گا۔

## نماز حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی کام اٹک جائے یا ضرورت پیش آجائے یا کوئی مقصد حل نہ ہوتا ہو تو حل مشکلات کے لئے چار رکعت نماز آدھی رات گذرنے کے بعد اس طریقے سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد ایک سو بار یہ آیت پڑھے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖۗ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۚۖ



اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو مرتبہ یہ آیت پڑھے۔

اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۚۖ

اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد اُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو بار

نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ نِعْمَ النَّصِیْرُ ۝

پڑھے۔ التحیات، درود شریف اور دعا کے بعد سلام پھیر دے اور تین قدم چلے پہلے داہنا قدم اٹھائے اور پھر سات بار کہے

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

پھر واپس لوٹ کر اپنی جگہ واپس آجائے اور سجدہ کرے اور اس میں اپنی ضرورت حق تعالیٰ سے عرض حاجت کرے انشاء اللہ تعالیٰ حاجت پوری ہوگی۔

## دفع دشمن کے لئے

اگر کسی شخص کا کوئی ایسا شخص ہو جس کا قتل شرعاً جائز ہو اس کے لئے یہ عمل کرے اور یہ عمل کسی نہر، دریا، سمندر، چشمے یا کنویں کے پاس بیٹھ کر کرے۔ باوضو پاک جگہ بیٹھ کر سورہ یٰسین شریف کو اکتالیس (۴۱) بار پڑھے اور ایک کچی مٹی کی اینٹ اپنے سامنے رکھ لے جب ایک مرتبہ سورۂ

یٰسین شریف پڑھ لے تو اس اینٹ پر ایک لکیر چاقو کی نوک
سے کھینچ دے۔ اسی طرح اکتالیس بار سورۂ یٰسین شریف
پڑھ کر اکتالیس لکیریں کھینچ دے۔ پھر قبلہ کی طرف منہ کر کے
دشمن کی ہلاکت اور تباہی کی نیت سے وہ اینٹ پانی میں
پھینک دے۔ دشمن ہلاک ہوگا۔ یا برباد ہوگا یا عہدہ سے
معزول ہو جائے گا

## برائے حل مشکلات

کوئی ایسی مشکل پیش آگئی ہو جو حل نہ ہوتی ہو یا کوئی
ایسا مقصد ہو جو پورا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے باوضو روزانہ
ستر (۷۰) بار سورۃ قریش پابندی کے ساتھ پڑھے جب تک کام
نہ بن جائے برابر پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے اور نہ تنگ ہو کر
چھوڑے بلکہ جب تک مشکل حل نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔
انشاء اللہ تعالیٰ ضرور بضرور مشکل حل ہوگی۔
قریش یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ
وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ
الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ
خَوْفٍ ۧ



## ہر قسم کی مشکلات کے حل کے لئے

حل مشکلات کے لئے بعد نماز عشاء باوضو روزانہ اسم
ذات "اللہ" کو چار ہزار پانچ سو (۴۵۰۰) مرتبہ پڑھنا
اکسیر ہے۔ اس کی برکت سے ہر مشکل حل ہوگی اور ہر کام کی
رکاوٹ ختم ہوگی۔ شرط یہ ہے کہ ناغہ نہ کرے اور نہ عمل کو
درمیان میں چھوڑے بلکہ جب تک مشکل حل نہ ہو برابر
پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## برائے حصول حاجت

ہر قسم کی حاجت پوری ہونے کے لئے روزانہ ایک
وقت مقررہ پر باوضو یہ دعا ایک سو مرتبہ پڑھے۔
پابندی سے پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجت
پوری ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ يَا رَبَّ الْاَرْبَابِ وَ يَا مُسَبِّبَ
الْاَسْبَابِ وَمُسَهِّلَ الْاَصْعَابِ وَيَا مُقَلِّبَ
الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ
وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَا رَبِّ
وَاُفَوِّضُ اَمْرِيْٓ اِلَيْكَ يَا رَبِّ لَا حَوْلَ وَلَا
قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ بِرَحْمَتِكَ
يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## کسی نئے شہر میں داخلہ کے وقت

اگر کوئی شخص کسی نئے شہر میں داخل ہو اور یہ دعا داخلے کے وقت ایک بار پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کا سفر کامیاب کرے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

رَبِّ اَنْزِلْنِیْ مُنْزَلًا مُّبٰرَكًا وَّاَنْتَ خَیْرُ الْمُنْزِلِیْنَ۔

## برائے حصول جمیع حاجات

ہر مشکل اور ہر مہم کے لئے الحمد شریف باوضو چالیس بار روزانہ پڑھنا مجرب عمل ہے لیکن فجر کی نماز کی دو سنت پڑھ کر چالیس بار الحمد شریف آخر تک پڑھے اور پھر فرض نماز ادا کرے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ فجر کی اذان سے دس منٹ قبل مسجد میں چلا جائے اور اطمینان سے وضو کرے اور اذان ہوتے ہی فجر کی سنتیں پڑھے اور پھر سورۂ فاتحہ پڑھنا شروع کرے تاکہ جماعت کھڑی ہونے سے قبل یہ وظیفہ پورا کرلے تاکہ جماعت میں شریک ہو کر فرض نماز باجماعت ادا کرلے۔ اگر اس وظیفے کی وجہ سے جماعت کو ترک کرے گا تو بہت نقصان اٹھائے گا۔

ترکیب یہ ہے پہلے اعوذ اور بسم اللہ شریف اس طرح پڑھے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِیْعِ الْعَلِیْمِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ



الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ (اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کو دو مرتبہ کہے اور اس موقع پر مقصد کا خیال کرے)

مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ (آمین، آمین، آمین) کو تین مرتبہ کہے۔ جس مقصد کے لئے بھی یہ عمل کرے گا ان شاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہوگا بشرطیکہ وہ مقصد جائز ہو۔

## دشمن کی خرابی کے لئے

اگر کسی دشمن سے جان کا خطرہ ہے یا ہر وقت نقصان پہنچانے کے درپے رہتا ہے ایسے دشمن کی خرابی کے لئے ایک روٹی پر حروف تسعہ (نو حروف) حروف ابجد کے حروف سے الف سے لے کر ط تک باوضو لکھے اور اس روٹی کے پانچ ٹکڑے کرے اور پانچ کتوں کو کھلائے۔ کھلاتے وقت کہے فلاں ابن فلاں (یہاں دشمن اور اس کے باپ کا نام لے، دشمن اگر عورت ہو تو اس کا اور اس کی ماں کا نام لے) کا گوشت کھاؤ اور اس کو ٹکڑے ٹکڑے کردو۔ اس عمل سے دشمن کا بدن پھوٹ نکلے گا۔ یہ عمل حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے۔

تنبیہ:۔ یہ عمل صرف جائز حالت میں کرنا ہے اگر ظلماً

کرے گا یا بلا وجہ کسی کو ستانے کے لئے کرے گا تو بہت سخت گنہگار ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## برائے قضائے حاجات (حاجات پوری ہونے کے لئے)

اپنی حاجات کے پورا ہونے کے لئے باوضو ظہر کے وقت یہ کلمات تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فرورت ہوگی۔ وہ یہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ حَبِيْبِكَ اِنِّىْ مُشْتَاقٌ بِنُوْرِ جَمَالِكَ وَرَسُوْلِكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ

## غیبت سے محفوظ رہنے کے لئے

جو شخص کسی مجلس میں بیٹھتے وقت اور مجلس سے اٹھتے وقت یہ کلمات پڑھے گا وہ انشاء اللہ تعالیٰ اس مجلس میں غیبت کرنے اور کئے جانے سے محفوظ رہے گا۔ اور اس پر ایک فرشتہ غیبت سے حفاظت کرنے کے لئے منجانب اللہ مامور (مقرر) ہو جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ۔

## چور کا پتہ لگانا

اگر کسی کے ہاں چوری ہو جائے اور چوری کرنے والا



چور معلوم نہ ہو تو عامل دس مرتبہ درود شریف شنگرف پر پڑھ کر اپنی ران پر ملے اور چالیس بار ان اسماء کو استرہ پر پڑھ کر اپنی ران کے بال مونڈ لے۔ چور کے سر کے بال خود بخود اتر جائیں گے۔ عجیب ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ عَلِيْقَه - مَلِيْقَه - تَلِيْقَه - نَلِيْقَه - بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَعَلِيٌّ وَلِيُّ اللّٰهِ۔

## برائے حل مشکلات

برائے حل مشکلات سورۃ فاتحہ اس طرح پڑھے کہ دنیاوی مقاصد کے لئے جنوب کی طرف منہ کر کے پڑھے اور دینی مقاصد کے لئے قبلہ کی طرف منہ کر کے پڑھے۔ باوضو سات دن وقت مقررہ پر اس ترتیب سے پڑھے۔

اتوار کے دن۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ پانچ سو دو (۵۰۲) مرتبہ اور آمین ایک سو (۱۰۰) مرتبہ

پیر کے دن۔ اَلرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ پانچ سو چھپن (۵۵۶) مرتبہ اور آمین ایک سو (۱۰۰) مرتبہ

منگل کے دن۔ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۙ دو سو گیارہ (۲۱۱) مرتبہ اور آمین ایک سو (۱۰۰) مرتبہ

بدھ کے دن۔ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۙ آٹھ سو چھتیس (۸۳۶) مرتبہ اور آمین ایک سو (۱۰۰) مرتبہ

جمعرات کے دن۔ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ایک ہزار چالیس مرتبہ اور آمین ایک سو مرتبہ

جمعہ کے دن۔ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ایک ہزار ایک سو تیرہ مرتبہ اور آمین ایک سو مرتبہ

ہفتہ کے دن۔ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ چار ہزار ستر مرتبہ اور آمین ایک سو مرتبہ

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ دینی و دنیاوی مرادیں پوری ہوں گی۔

## چور کا پتہ لگانا

ترنج (     ) کے پتے لاکر ہر ایک پتہ پر اس آیت کریمہ کو باوضو لکھے اور جن افراد پر شبہ ہو۔ ان کے نام اس آیت کے نیچے لکھے اور آگ میں جلائے چور کے پیٹ میں درد ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَالسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْٓا اَيْدِيَهُمَا جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا نَكَالًا مِّنَ اللّٰهِ ۝

## نماز برائے قضائے حاجات

ظالموں کے شر سے نجات پانے اور حاجات کے پورا ہونے کے لئے بہت مؤثر اور پر تاثیر ہے۔
چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے۔ پہلی



رکعت میں الحمد شریف کے بعد یہ آیتیں پندرہ بار پڑھے۔ وہ آیتیں یہ ہیں۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۡ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ۭ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۭ اِنَّكَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۡ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ۡ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد پندرہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے۔ سورۂ کوثر یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكَوْثَرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّكَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَكَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

تیسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد پندرہ مرتبہ سورۂ کافرون پڑھے۔ سورہ کافرون یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ

مَا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۙ
لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۠

چوتھی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۂ اخلاص پندرہ ۱۵ مرتبہ پڑھے۔ سورہ اخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۠

اور نماز کے بعد دس مرتبہ یہ دعائیں پڑھے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ ۖ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۚ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ۔ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۔ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۔ يَا مَنْ ذِكْرُهٗ شَرَفٌ لِّلذّٰكِرِيْنَ وَيَا مَنْ طَاعَتُهٗ نَجَاةٌ لِّلْمُطِيْعِيْنَ ۔ وَيَا مَنْ رَافَتُهٗ مَلْجَآءٌ لِّلْعَالَمِيْنَ وَيَا مَنْ لَا تُحْصٰى عَلَيْهِ ثَنَآءُ الْمُحْتَاجِيْنَ اِغْفِرْلِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ۔

## خاصیت اسمائے اصحاب کہف

اصحاب کہف کے اسمائے گرامی بہت متبرک اور بابرکت ہیں۔ ان کے بے شمار فوائد ہیں اگر ان اسماء کو



باوضو لکھ کر گھر کے صدر دروازے پر لگا دیا جائے تو وہ گھر چوری، وبا اور ہر قسم کی پریشانی سے محفوظ ہو جائے گا۔

اگر کوئی آدمی زمین غصب کرنا چاہتا ہے یا مکان یا دوکان پر ناجائز قبضہ کرنا چاہتا ہے تو باوضو لکھ کر ان اسماء کو اس گھر، دوکان کے دروازے پر لگا دیا جائے اور زمین کے اندر کسی ڈھکن والی ہانڈی میں رکھ دفن کر دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ دوکان، مکان اور زمین ہر قسم کے ناجائز قبضہ سے محفوظ ہو جائے گی۔

اگر کہیں آگ لگ گئی ہو تو ان اسماء کو باوضو کاغذ پر لکھ کر آگ میں ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ آگ کی تیزی ختم ہو جائے گی۔

اگر کوئی عورت حاملہ ہو تو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے حاملہ کے باندھ دیا جائے تو اس کا حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔

اگر کسی عورت کے بچہ ہونے والا ہو تو اس کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کی پیدائش کے وقت بائیں ران میں باندھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی سے پیدا ہو گا۔

اگر زمین میں روپیہ دفن کیا ہو اور چاہتے ہوں کہ لوگوں کی نگاہ سے محفوظ رہے تو اس کے لئے باوضو لکھ کر اس روپیہ کے اوپر رکھ دیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ

روپیہ محفوظ رہے گا۔

اسماء اصحاب کہف یہ ہیں،

اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ یَمْلِیْخَا۔ مَکْسَلْمِیْنَا۔ کَشْفُوْطَطْ۔ کَشَافَطْیُوْنَسْ۔ تَبْیُوْنَسْ۔ اٰذَرْفَطْیُوْنَسْ۔ یُوَانِسْ۔ بُوْس۔ وَکَلْبُھُمْ قِطْمِیْرٌ وَعَلَی اللّٰہِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْھَا جَآئِرٌ وَلَوْ شَآءَ لَھَدٰکُمْ اَجْمَعِیْنَ۔

## برائے دفعیہ موش (چوہے بھگانے کا تعویذ)

کھیت سے چوہوں کو بھگانے کے لئے اس تعویذ کو باوضو لکھے اور ایک لمبے بانس کے کنارے باندھ کر اس بانس کو لے کر کھیت کے چاروں طرف چکر لگائے۔ پھر اس بانس کو کھیت کے ایک کونہ میں گاڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چوہے اس کھیت میں نہ آئیں گے۔ وہ تعویذ یہ ہے اس طرح لکھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ بِحُرْمَةِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٰہی بحرمت حضرت بایزید عثمانی از شر موشہا نگہدار۔

اگر چوہوں نے کھیت میں سکونت اختیار کرلی ہو (کھیت میں بل بنا کر رہنا شروع کردیا ہو) تو اس طرح نقش بنا کر لکھے

(نقش اگلے صفحے پر)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

الٰہی بحرمت بایزید عثمانی

از شر موشہا نگہدار

## برائے قبولیت دعا و حاجات پورا ہونے اور جسم کی ہر مرض سے حفاظت

دعا کی قبولیت، مکاشفات و مناجات اور امور دنیاوی باآسانی انجام پانے کے لئے آدھی رات کے وقت یہ دس اسماء الٰہی جل شانہ پڑھے۔ وہ یہ ہیں۔

اَلْمُحِیْطُ۔ اَلْعَالِمُ۔ اَلرَّبُّ۔ اَلرَّشِیْدُ۔ اَلْحَسِیْبُ۔ اَلْفَعَّالُ۔ اَلْخَلَّاقُ۔ اَلْبَارِیُٔ۔ اَلْخَالِقُ۔ اَلْمُصَوِّرُ۔

## حاجات پورا ہونے کے لئے

اپنی جائز حاجات اور جائز مقصد میں کامیابی کے لئے یہ طلسم روزانہ باوضو گیارہ عدد لکھے اور جاری پانی

(بہتے پانی) یعنی دریا، سمندر، نہر، جاری چشمہ میں روزانہ ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حاجات پوری ہوں گی اور ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔ وہ طلسم یہ ہے۔

## برائے قضائے حاجات

ہر قسم کی حاجات کے پورا ہونے کے لئے مندرجہ ذیل کلمات کا ورد (بار بار پڑھنا کم از کم اکتالیس ۴۱ بار یا ایک سو ایک بار پڑھے) انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی سختی دور ہوگی اور حاجت کے پورا ہونے کے لئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ يَا مُؤْنِسَ كُلِّ وَحِيْدٍ وَيَا صَاحِبَ كُلِّ غَرِيْبٍ وَيَا ظَاهِرَ كُلِّ مَلَاءٍ وَيَا شَاهِدَ كُلِّ نَجْوٰى وَيَا مُنْجِيَ الْهَلْكٰى وَيَا مُنْقِذَ الْغَرْقٰى وَيَا صَاحِبِيْ فِيْ شِدَّتِيْ وَيَا وَلِيِّيْ فِيْ نِعْمَتِيْ وَيَا غِيَاثِيْ فِيْ كُرْبَتِيْ وَيَا مُوْنِسِيْ فِيْ وَحْشَتِيْ اِبْعَثْ اِلَىَّ مُؤْنِسًا يُؤْنِسُنِيْ وَاكْسُ عَوْرَتِيْ وَاٰمِنْ رَوْعَتِيْ يَا كَرِيْمُ۔



## چور کی گرفتاری کے لئے

نابالغ لڑکے یا نابالغ لڑکی کی دونوں ہتھیلیوں پر تیل میں سیاہی ملا کر مل دیں (یعنی تیل میں سیاہی لگا کر بچے کے ہاتھ پر مل دے (اس کی دونوں ہتھیلیاں کالی ہو جائیں گی) پھر یہ عزیمت جو یا ماش (کالا اڑد) کے نو (۹) دانوں پر علیحدہ علیحدہ پڑھ کر ایک ایک دانہ اس بچے یا بچی کے مارے اور بچہ سے کہے کہ وہ سیاہ ہتھیلی پر نظر جما کر دیکھتا رہے۔ تھوڑی دیر کے بعد ہتھیلی میں چور کی صورت صاف دکھائی دے گی۔ یہ عزیمت باوضو پڑھ کر ایک دانہ پر دم کر دے اسی طرح بار بار پڑھ کہ ہر دانہ پر الگ الگ دم کرے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ فَتَحُوْنَ فَتَحُوْنَ فَتَحُوْنَ فَتَحُوْنَ حَبِيْبُكَ حَبِيْبُكَ حَبِيْبُكَ شَفِيْعًا شَفِيْعًا عَطِيْشًا عَطِيْشًا عَطِيْشًا سَرُوْرًا سَرُوْرًا سَرُوْرًا قَدُوْرًا قَدُوْرًا قَدُوْرًا۔ سَهْلًا سَهْلًا وَسَهْلًا۔ نَهْلًا نَهْلًا نَهْلًا اُحْضُرُوْا مِنْ جَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ بِحَقِّ سُلَيْمَانَ بْنِ دَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ۔

## برائے حفظ قرآن

اگر کوئی بچہ حفظ قرآن کر رہا ہو اور دماغ نہ چلتا ہو یا

حافظہ کمزور ہو تو مندرجہ ذیل آیات باوضو ایک چینی کی طشتری (پلیٹ) پر لکھے اور زمزم کے پانی سے دھو کر بچہ کو پلائے اگر آب زمزم نہ ہو تو عرق گلاب سے دھو کر پلا دے۔ انشاء تعالیٰ حافظہ قوی ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلرَّحْمٰنُ ۝ عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ ۝ عَلَّمَهُ الْبَیَانَ ۝ اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ۝ وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ یَسْجُدَانِ ۝

لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ ۝ اِنَّ عَلَیْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ۝ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۝ ثُمَّ اِنَّ عَلَیْنَا بَیَانَهٗ ۝

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِیْدٌ ۝ فِیْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ۝

## سمندر میں تلاطم (طوفان اور تیز ہواؤں) کے وقت

سُوْرَۃُ الْعَلَقِ پوری پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طوفان ختم ہو جائے گا۔ سورۃ العلق یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْعَلَقِ مَکِّیَّۃٌ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۝ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝ الَّذِیْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ۝ كَلَّآ اِنَّ



الْاِنْسَانَ لَیَطْغٰۤی ۝ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰی ۝ اِنَّ اِلٰی رَبِّكَ الرُّجْعٰی ۝ اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یَنْهٰی ۝ عَبْدًا اِذَا صَلّٰی ۝ اَرَءَیْتَ اِنْ كَانَ عَلَی الْهُدٰۤی ۝ اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰی ۝ اَرَءَیْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰی ۝ اَلَمْ یَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ یَرٰی ۝ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ یَنْتَهِ ۝ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِیَةِ ۝ نَاصِیَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۝ فَلْیَدْعُ نَادِیَهٗ ۝ سَنَدْعُ الزَّبَانِیَةَ ۝ كَلَّا لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ السجدۃ

## دشمن کے شر سے حفاظت

ظالم پڑوسی بلاوجہ ستاتا ہے یا دشمن ہر وقت نقصان پہنچانے کی فکر میں رہتا ہے تو اس طرح کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے روزانہ باوضو ایک ہزار بار پڑھا کرے۔ اپنے بچوں اور اہل خانہ کو بھی پڑھنے کی ہدایت کرے۔ ان کلمات کے پڑھنے کی برکت سے ظالم کے ظلم اور اس کے شر سے نجات مل جائے گی۔ یا تو دشمن دفع ہو جائے گا یا پھر بے بس ہو کر خاموش بیٹھ جائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

## قوت مردمی کی بندش کھولنا

جو شخص بندش کے سبب عورت سے مجامعت پر قادر

نہ ہو اس کے لئے ایک پاک وصاف برتن پر سورۂ بینہ (یعنی لَمْ یَکُنِ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا) پوری سورت باوضو اس طرح لکھے کہ کوئی حرف مٹنے نہ پائے پھر اس کو پانی سے دھو کر پی لے۔ تین دن متواتر ایسا کرنے سے پورا فائدہ ہوگا۔ سورۂ بینہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْبَيِّنَةِ مَدَنِيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ مُنْفَكِّيْنَ حَتّٰى تَاْتِيَهُمُ الْبَيِّنَةُ ۙ رَسُوْلٌ مِّنَ اللّٰهِ يَتْلُوْا صُحُفًا مُّطَهَّرَةً ۙ فِيْهَا كُتُبٌ قَيِّمَةٌ ۗ وَمَا تَفَرَّقَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اِلَّا مِنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنَةُ ۗ وَمَآ اُمِرُوْٓا اِلَّا لِيَعْبُدُوا اللّٰهَ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ۙ حُنَفَآءَ وَيُقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوا الزَّكٰوةَ وَذٰلِكَ دِيْنُ الْقَيِّمَةِ ۗ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ وَالْمُشْرِكِيْنَ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۗ اُولٰٓئِكَ هُمْ شَرُّ الْبَرِيَّةِ ۗ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمْ خَيْرُ الْبَرِيَّةِ ۗ جَزَآؤُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۗ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ ۗ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ رَبَّهٗ



## موذی جانوروں سے گھر کی حفاظت

تکلیف دینے والے جانوروں کو گھر سے بھگانے اور گھر کو محفوظ بنانے کے لئے ایک بڑے تھال میں سورۂ العلق (یعنی اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ) آخر تک باوضو لکھے اور اس تھال کو کنویں کے پانی سے دھو کر وہ پانی گھر کے تمام کونوں میں چھڑکے تو گھر سے تمام موذی جانور سانپ بچھو وغیرہ وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

سورۃ العلق یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْعَلَقِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۗ كَلَّآ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰٓى ۙ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى ۗ اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجْعٰى ۗ اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يَنْهٰى ۙ عَبْدًا اِذَا صَلّٰى ۗ اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰٓى ۙ اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى ۗ اَرَءَيْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ۗ اَلَمْ يَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰى ۗ كَلَّا لَئِنْ لَّمْ يَنْتَهِ ۙ لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِيَةِ ۙ نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۚ فَلْيَدْعُ نَادِيَهٗ ۙ سَنَدْعُ الزَّبَانِيَةَ ۙ كَلَّا ۗ لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ

واقترب السجدۃ

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

ان ذیل کی پانچ آیتوں کا مجموعہ اعداد دس ہزار چار سو ستتر (۱۰۴۷۷) ہے ان کا نقش بنا کر دشمن کو کھلا دے۔ اس کے شر سے محفوظ ہو جائے گا۔

لَا تَخَفْ إِنَّكَ مِنَ الْآمِنِينَ ۝

لَا تَخَفْ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِينَ ۝

لَا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى

لَا تَخَفْ إِنَّكَ أَنْتَ الْأَعْلٰى ۝

لَا تَخَافَا إِنَّنِي مَعَكُمَا أَسْمَعُ وَأَرٰى ۝

## دشمن کو دفع کرنے کے لئے

اگر کوئی دشمن نقصان پہنچانے والا ہو اس کو دفع کرنے کے لئے آیت مبارک كُلَّمَآ أَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ أَطْفَأَهَا اللّٰهُ وَيَسْعَوْنَ فِي الْأَرْضِ فَسَادًا ۝ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِينَ ۝ کے اعداد بحساب ابجد نکال کر ان اعداد کے مطابق اس آیت کو مسلسل پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور دشمن دفع ہوگا۔ اس آیت کے اعداد بحساب ابجد (۸۹۴) آٹھ سو چورانوے ہیں۔



## دشمن کی زبان بندی کے لئے

اگر کوئی دشمن چرب زبان ہو اور اپنی زبان زوری سے ہر وقت پریشان کرتا ہو یا عدالت میں جھوٹی شہادت دیتا ہو تو ایسے آدمی کی زبان بندی کے لئے یہ آیت مسلسل بلاناغہ پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مخالفت کے معاملے میں دشمن کی زبان بندھ جائے گی اور وہ مخالفت میں کبھی کچھ نہ کہہ سکے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

قَالَ رَجُلَانِ مِنَ الَّذِينَ يَخَافُونَ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمَا ادْخُلُوا عَلَيْهِمُ الْبَابَ ۚ فَإِذَا دَخَلْتُمُوهُ فَإِنَّكُمْ غٰلِبُونَ ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوا إِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِينَ ۝

## دشمن سے حفاظت کے لئے

دشمن سے حفاظت کے لئے باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے یا جیب میں رکھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر غالب رہے گا اور جھگڑے میں دشمن سے زیر نہ ہوگا۔ اگر کسی منصب یا عہدہ سے برطرف یا معزول ہو گیا ہو تو ان آیات کا ورد جاری رکھے یعنی اس آیت کو مسلسل پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد اپنے عہدہ پر بحال ہوگا۔ وہ آیات یہ ہیں۔

(اگلے صفحہ پر)

وَتِلْكَ حُجَّتُنَآ اٰتَيْنٰهَآ اِبْرٰهِيْمَ عَلٰى قَوْمِهٖ ؕ نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّنْ نَّشَآءُ ؕ اِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ۝ وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ ؕ كُلًّا هَدَيْنَا ۚ وَنُوْحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ وَمِنْ ذُرِّيَّتِهٖ دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ وَاَيُّوْبَ وَيُوْسُفَ وَمُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِى الْمُحْسِنِيْنَ ۝ وَزَكَرِيَّا وَيَحْيٰى وَعِيْسٰى وَاِلْيَاسَ ؕ كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ وَاِسْمٰعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَيُوْنُسَ وَلُوْطًا ؕ وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَمِنْ اٰبَآئِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَاِخْوَانِهِمْ ۚ وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِىْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ؕ

## حاجات پورا ہونے کے لئے اور مشکلات کے حل کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی کا وظیفہ اس طرح پڑھے کہ اس میں دس جملے ہیں اور ہر جملہ پر ہاتھوں کی انگلیاں اس طرح بند کرے۔ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ۔ پہلے وقف پر دائیں ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) بند کرے اور دوسرے وقف پر اس کے برابر والی انگلی بنصر بند کرے اور تیسرے وقف پر



بیچ والی انگلی کو بند کرے اور چوتھے وقف پر شہادت کی انگلی کو بند کرے اور پانچویں وقف پر انگوٹھے کو بند کرے۔ اسی طرح چھٹے وقف پر بائیں ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) بند کرے۔ ساتویں وقف پر بنصر بند کرے، آٹھویں وقف پر درمیان والی انگلی بند کرے اور نویں وقف پر شہادت کی انگلی بند کرے اور دسویں وقف پر انگوٹھا بند کرے۔

اور جب کلمہ یَشْفَعُ عِنْدَہٗ پر پہنچے تو دونوں عین (یَشْفَعُ اور عِنْدَہٗ کی عین) کے درمیان اپنے درجات کی ترقی اور وسعت رزق کی دعا کرے اور بائیں ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) بند کرتے وقت یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ۔ کی دو میم کے درمیان دشمنوں کی مقہوریت کا خیال کرے اگر کسی کے فرمانبردار کرنے کی نیت ہو تو انگوٹھے کے عقد (انگوٹھے کو بند کرتے وقت) کے وقت اس شخص کا تصور کرے۔ اسی طرح دسوں انگلیوں کے بند کرنے سے فارغ ہو کر تین مرتبہ سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ مکمل تین مرتبہ سورۃ اخلاص اور تین مرتبہ درود شریف اور دس مرتبہ سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) پڑھے پھر ہاتھوں کی مٹھیاں کھول دے اور انگلیاں کھولتے وقت اپنے ہر مقصد کا نام لے۔

سُوْرَۃُ اَلَمْ نَشْرَحْ یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

## سُوْرَةُ الْاِنْشِرَاحِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۝ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۝ الَّذِىْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۝ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ۝ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۝ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۝ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

سُوْرَۃ اِخلاص یہ ہے۔

## سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝ وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

سُوْرَۃ فاتحہ یہ ہے۔

## سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

## ہر حاجت کے لئے مجرب اور آزمودہ

یہ نقش حزب البحر کا ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ عورت اپنے بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر حاجت پوری ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۶۱۵۶۴ | ۲۶۱۵۷۷ | ۲۶۱۵۷۴ | ۲۶۱۵۷۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۶۱۵۷۵ | ۲۶۱۵۷۰ | ۲۶۱۵۶۵ | ۲۶۱۵۷۶ |
| ۲۶۱۵۶۹ | ۲۶۱۵۷۲ | ۲۶۱۵۷۹ | ۲۶۱۵۶۶ |
| ۲۶۱۵۷۸ | ۲۶۱۵۶۷ | ۲۶۱۵۶۸ | ۲۶۱۵۷۳ |

## ہر قسم کی ضرورت کے لئے اکسیر

یہ نقش اسم ذات "اللہ" کا ہے۔ ہر قسم کی ضرورت کے لئے بہت مجرب ہے۔ روزانہ چھیاسٹھ (۶۶) دن تک

وقت مقررہ پر چھ ہزار چھ سو چھ (۶۶۰۶) مرتبہ اسم ذات "اللہ" جل شانہ پڑھا کرے اور نیچے دیا ہوا نقش چھیاسٹھ (۶۶) عدد پُر کیا کرے اور جب کوئی ضرورت پیش آئے لکھ کر دریا میں ڈالے اور اس نقش کی پشت (پیچھے) پر وہ مقصد لکھدے اور دشمنوں کی بربادی کے لئے اس نقش کو لکھ کر چراغ کی لَو میں جلائے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۴ | ۲۳ |
| ۲۶ | ۲۲ | ۱۸ |
| ۲۱ | ۲۰ | ۲۵ |

## دولت کی زیادتی، مرتبہ کی ترقی اور دشمنوں سے حفاظت کے لئے

ہر فرض نماز کے بعد باوضو عمل اس طرح پابندی کے ساتھ کرے ناغہ نہ کرے۔ آیۃ الکرسی میں دس وقف ہیں۔ ہر وقف پر ایک انگلی بند کرے۔ لیکن داہنے ہاتھ کی خنصر (سب سے چھوٹی انگلی) سے شروع کرے اور انگوٹھے پر ختم کرکے بائیں ہاتھ کی خنصر سے بند کرنا شروع کرے اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے پر ان عقود کو ختم کرے اور یَشْفَعُ عِنْدَہٗ کی دو عین کے درمیان اپنی حاجت کا خیال کرے اور یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ کی دو میم کے درمیان مقہوریت و



بربادی دشمنان کا خیال کرے۔ عقد پورا کرنے کے بعد (یعنی تمام انگلیوں اور انگوٹھوں کو بند کرنے یعنی ہتھیلی کی طرف موڑنے کے بعد) سورۂ الم نشرح دو مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ) دو مرتبہ اور درود شریف (نماز والی درود شریف بہتر ہے) تین مرتبہ پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک مارے پھر سورۂ فاتحہ انگلیوں کو کھولتے وقت اس طرح پڑھے کہ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۔ یعنی الرحیم کی میم کے زیر کو الحمد کی لام سے ملا کر (مِلْ حَمْدُ) مِلْحَمْدُ پڑھے۔ اور آمین کہتے وقت اسی ترتیب سے کھولے جس ترتیب سے بند کی تھیں۔ اس طرح دس مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے سارے بدن پر پھیرے۔ یہ عمل حضرت شاہ ابوالبرکات صاحبؒ کا مجرب اور معمول تھا۔



# عملیات

## حضرت علامہ مولانا سید محمد انور شاہ کاشمیری رحمۃ اللہ

### (۱) کیڑوں سے حفاظت

اگر سورہ "وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ" پوری سورت پڑھ کر غلہ وغیرہ پر دم کر دیا جائے تو وہ غلہ کیڑے سے محفوظ رہے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

(۲)

"سورہ مجادلہ" اگر کسی کاغذ پر باوضو لکھ کر غلہ میں رکھ دیا جائے تو اس غلہ کو کیڑا وغیرہ نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

### (۱) مچھروں سے حفاظت

اگر کہیں مچھروں کی کثرت ہو تو چار کاغذوں پر الگ الگ یہ عدد لکھ کر مکان یا باغ یا کمرہ کے چاروں کونوں میں چپکا دیں انشاء اللہ سب بھاگ جائیں گے۔ مجرب ہے۔

"۱۲ ۱۲ ۱۱"

(۲)

اگر مچھروں کی کثرت ہو تو سات مرتبہ یہ آیت پانی پر دم کرکے چارپائی کے چاروں طرف چھڑک دے انشاء اللہ مچھر پریشان نہیں کرے گا۔ وہ آیت یہ ہے:۔



وَمَا لَنَآ اَلَّا نَتَوَكَّلَ عَلَى اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰنَا سُبُلَنَا ۭ وَلَنَصْبِرَنَّ عَلٰي مَآ اٰذَيْتُمُوْنَا ۭ وَعَلَي اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ

اور پانی چھڑکنے کے وقت یہ پڑھتا رہے۔

اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ اَيَّتُهَا الْبَرَاغِيْثُ فَكُفُّوْا عَنَّا شَرَّكُمْ وَاَذَاكُمْ۔

### چیونٹیوں سے حفاظت

اگر کسی برتن میں میٹھی چیز رکھی ہوئی ہو اور اس میں چیونٹی کے گھسنے کا اندیشہ ہو تو اس برتن کے چاروں طرف ہاتھ پھیرتے ہوئے اس دعا کا پڑھنا مفید ہے انشاء اللہ چیونٹی اس برتن کے قریب بھی نہ جائے گی۔ وہ دعا یہ ہے:۔

هٰذَا لِوَكِيْلِ الْقَاضِيْ اَوْ هٰذَا لِرَسُوْلِ الْقَاضِيْ اَوْ هٰذَا لِغُلَامِ الْقَاضِيْ۔

### سہولت ولادت

دردزہ کے وقت عورت کے بائیں ران میں یہ لکھ کر باندھنے سے ولادت میں سہولت ہوتی ہے۔ وہ دعا یہ ہے:۔

یا خالق النفس من النفس ویا مخرج النفس من النفس خلّصها۔ ولادت کے فوراً بعد اس دعا کو کھول کر پاک جگہ دفن کر دیں۔

### مال کا گم ہو جانا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے تو یہ دعا پڑھ کر اپنی گمشدہ چیز کے مل

جانے کی دعا کرے انشاء اللہ بہت جلد وہ چیز مل جائے گی۔

یَا جَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ اِجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ كَذَا فَإِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَجْمَعُ بَيْنَكَ وَبَيْنَ ذَالِكَ الشَّيْءُ۔ ذَالِكَ الشَّيْءُ کی جگہ اپنی گمشدہ چیز کا تذکرہ کرے۔ اسی طرح اگر کسی انسان کو اپنی طرف مائل کرنا چاہے تو "ذالک الشیئ" کی جگہ اس شخص کا نام لیوے (ناجائز کام کے لئے نہ کرے ورنہ وبال ہوگا)۔

## گمشدہ چیز ملجانے کے لئے

گمشدہ چیز ملجانے کے لئے اس دعا کی کثرت کرے۔

يَا جَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِجْمَعْ عَلَيَّ ضَالَّتِيْ

انشاء اللہ اس دعا کی برکت سے وہ چیز مل جائے گی۔

## مفرور کی واپسی کیلئے

دو رکعت نفل نماز پڑھ کر ایک سو انیس ۱۱۹ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دُعا مانگے انشاء اللہ بھاگا ہوا شخص واپس آجائے گا۔ یہ عمل چالیس ۴۰ روز تک جاری رکھے۔ آیت یہ ہے:۔

إِنَّ الَّذِيْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ إِلٰى مَعَادٍ ؕ

## زوجین کی محبت

اگر شوہر و بیوی میں ناراضگی ہو تو اس نقش کو تعویذ بنا کر موم جامہ



کرکے زوجین میں سے جس کو ضرورت ہو اپنے داہنے بازو میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام اختلافات دور ہوجائیں گے۔

۷۸۶

| ۲۵۰د | ۲۵۳و | ۲۵۶د | ۲۴۳و |
|---|---|---|---|
| ۲۵۵و | ۲۴۴د | ۲۴۹و | ۲۵۴د |
| ۲۴۵و | ۲۵۸د | ۲۵۱و | ۲۴۸د |
| ۲۵۲د | ۲۴۷و | ۲۴۶د | ۲۵۷و |

یا ودود الحی القیوم دارندہ ایں نقش معظم سورۂ اخلاص را قلّب قَلْبَ فلاں بن فلاں (فلانۃ بنت فلانۃ) علیٰ حب فلانۃ بنت فلانۃ (فلاں بن فلاں) حبا شدیدا مطیعا عاشقا دائما ابدًا ابدًا ابدًا ابدًا یا مقلّب القلوب والابصار۔

## نس بندی سے نجات کیلئے

اگر کسی نے جادو وغیرہ کے ذریعہ نس بندی کردی ہو جس کی وجہ سے وہ جماع پر قادر نہ ہو تو ایک تلوار (چھری) کے اوپر یہ عمل لکھ کر اس تلوار (چھری) سے سیاہ مُرغی کا ایک انڈا ٹھیک درمیان سے کاٹ کر اس کے دو حصے کرے۔ ایک حصہ عورت کھالے اور دوسرا مرد کھالے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے اُس کی نس بندی کھل جائے گی۔ مجرب ہے۔

بکصمر لاو لاو دم ماما لا لاو لاو ہ ہ ہ ہ

## نس بندی کھولنے کیلئے

نس بندی کھولنے کی غرض سے اس آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر مرد کے گلے میں لٹکایا جاوے انشاء اللہ فائدہ پہنچے گا۔

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ تَجْرِيْ بِاَعْيُنِنَا جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ۔

## اولاد نرینہ کیلئے

جس عورت کے یہاں لڑکیاں ہی پیدا ہوتی ہوں لڑکا نہ ہوتا ہو تو یہ دعا لکھ کر دھو کر حاملہ کو پلائے انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ حٰمٓ لا دع لا الاوس واللہ من ورائھم محیط حیث یلون بالحق دہ فاہ ح ص د۔

## چوپایہ کی سرکشی

اگر کوئی جانور سرکشی کرتا ہو تو یہ دعا پڑھ کر اس کے کان میں پھونکے انشاء اللہ وہ تابع ہو جائے گا۔ اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ۔



## آسیب سے نجات کیلئے

آسیب زدہ پر یہ دعا پڑھ کر دم کرنے سے انشاء اللہ فوراً اچھا ہو جائے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ الٓمٓ الٓمٓصٓ طٰهٰ طٰسٓ طٰسٓمٓ كٓهٰيٰعٓصٓ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔

## خوف سے نجات کیلئے

اس دعا کو بکثرت پڑھنا خوف و ڈر کے واسطے نہایت مفید ہے
فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔

## دشمنوں سے حفاظت کے لئے

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہ آیت دشمنوں سے حفاظت کے لئے اکسیر ہے۔

حٰمٓ عٓسٓقٓ كَذٰلِكَ يُوْحِيْٓ اِلَيْكَ وَاِلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكَ اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ۔

## نظر بد کے لئے

دو تین ہلدی کی گرہ پر تین تین مرتبہ یہ کلمہ پڑھ کر پھونکے اور پھر آگ میں ڈال کر اس کی دھونی اس شخص کو دے جسے نظر بد ہوگئی ہو انشاء اللہ اچھا ہو جائے گا۔ اَلْاِسْلَامُ حَقٌّ وَّالْكُفْرُ بَاطِلٌ۔

# بچھو کے کاٹے کا عمل

اگر کسی کو بچھو نے کاٹ لیا ہو تو یہ عمل پڑھ کر جھاڑنا مفید ہے۔
انشاء اللہ ضرور فائدہ ہوگا۔ عمل یہ ہے۔

شُجَّةٌ قَرِيْنَةٌ مِلْحَةٌ بَحْرٍ قَفْطَا

# بچھو کے زہر سے نجات

جس شخص کو بچھو نے ڈنک مار لیا ہو اگر وہ فوراً یہ دُعا پڑھ لے تو
زہر اثر نہیں کرے گا:۔

نُوْدِيَ اَنْ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَمَنْ
حَوْلَهَا وَسُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ہ

# کتے کے کاٹنے سے حفاظت کے لئے

اگر کسی کے اُوپر کتا حملہ کرے تو گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ لے۔
انشاء اللہ اس کے شر سے محفوظ رہے گا۔

وَكَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ط

# کتے کے کاٹے کا زہر ختم کرنا

اگر کسی کو کتے نے کاٹ لیا ہو تو یہ عمل کسی نئے برتن پر لکھ کر روغن
زیتون سے دھو کر اس شخص کو پلانے سے انشاء اللہ کتے کا زہر
ختم ہو جائے گا مجرب ہے۔

اب ج اع ہ ہ د باب اللہ

آپ نے الحمد للہ نویں جلد ملاحظہ فرمائی اب دسویں اور گیارھویں جلد ملاحظہ فرمائیں۔





# ہماری مقبولِ عام مطبوعات

مُرتبہ: اعجاز احمد خاں سنگھانوی

## حکایاتُ الصالحین

یعنی
اولیاءِ کرام کی ایمان پرور حکایات

اولیاء کرام، صوفیائے عظام، عُلماءِ حق، مشائخِ طریقت اور حکام وقضاۃ کی ایمان افروز حکایات کا عظیم الشان مجموعہ۔

یہ حکایات شریعت وطریقت کا شاہکار، نیکی وتقوی کی مناد اور شرافت وانسانیت کا سبق سکھانے والی ہیں۔ اس کی بڑی جلد میں تین سو حکایات ہیں۔ قیمت: ۱۲۰/- روپے، چھوٹی کتاب میں صرف ایک سو حکایات ہیں۔ قیمت: ۳۰/- روپے۔

## حکایاتُ الاسلاف عن روایاتُ الاخلاف

یعنی
عُلماءِ دیوبند کی دلچسپ اور سبق آموز حکایات

عُلماءِ دیوبند وسہارنپور کی حکایات کا دلچسپ اور بصیرت افروز مجموعہ۔
ان حکایات کا مُطالعہ انسانی زندگی میں انقلابی تبدیلی پیدا کرتا ہے۔
ان حکایات کا مُطالعہ اخلاق میں سنوار پیدا کرتا ہے، نیکی کا شعور پیدا کرتا ہے اور تقوی وطہارت کا احساس اُجاگر کرتا ہے۔

یہ حکایات انتہائی دلچسپ اور مؤثر ہیں۔ سفید کاغذ، کُل صفحات: ۳۲۰
قیمت۔ جلد اوّل: ۱۰۰/- روپے، جلد دوم: ۱۰۰/- روپے

## مظہر بُک ڈپو

دکان ۷ مجبوب کارنر نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی ۱۸ ST 2 III E